روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات میں

AUGUST 2017

ماہنامہ

# خزینہ روحانیات لاہور

2017

جلد نمبر 8 شمارہ نمبر 4

Rs.50

14 August HAPPY INDEPENDENCE DAY

ذہنی دباؤ، کیسے بچیں؟

سورۃ القدر کی خاص ریاضت

رحمکاریہ جفرامراض کینسر

اسماء النبی "عاقب ویٰسٓ" صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خواص

لوح حصول مراد ومطلوب

آئیے! جادو اور سحرِ مسلسل کو شکست دیں

روحانیت کو تیز کرنے والا عمل

یہ سب استاد العاملین کا فیض خاص ہے

اگست 2017ء کا شیڈول: اگست 2017ء میں راولپنڈی، اسلام آباد اور پشاور کا روحانی دورہ ہوگا۔ رابطہ کے لیے: 0346-4661681

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

یہ عمل بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔اس عمل سے کیا کیا کام لئے جاسکتے ہیں؟ مختصراً درج ذیل کام لے سکتے ہیں۔ باقی عامل کی مرضی ہے کہ وہ کیا کیا کام لے سکتا ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**چاند گرہن 7 اگست 2017ء بروز پیر لگے گا.... سورج گرہن 21 اگست 2017ء بروز پیر لگے گا**

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل وخرد باندھنا تاکہ شدید محبت کرے
- کسی خاص جگہ کے لئے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو
- نکاح باندھنا تاکہ کسی جگہ نکاح نہ ہو
- کسی خاص جگہ پر نکاح باندھنا تاکہ نکاح نہ ہو
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا
- طلاق باندھنا: تاکہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے
- محبت باندھنا: تاکہ مطلوبہ فرد رجوع کرے
- رخصتی یا بارات باندھنا
- محبت کو ختم کرنا: تاکہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو
- نیند باندھنا: تاکہ مطلوبہ فرد رابطہ کرے

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بدفعلی وغیرہ

- عورت کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد سے زنا نہ کرسکے
- مرد کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی عورت سے زنا نہ کرسکے
- عورت کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی خاص مرد سے زنا نہ کرسکے
- مرد کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی خاص عورت سے زنا نہ کرسکے
- مرد کو بدفعلی سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد سے بدفعلی نہ کرسکے

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- درد سر باندھنا
- حمل باندھنا: تاکہ عورت کو حمل نہ ہو
- صحت باندھنا
- مرد کا نطفہ باندھنا: تاکہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھرے

## معاش، نوکری، ترقی، عہدہ وغیرہ

- عہدہ باندھنا کہ نہ ہٹے
- ترقی باندھنا
- دوکان باندھنا — **نوٹ** دکان کی جگہ آستانہ، مطب، فیکٹری وغیرہ لکھا جاسکتا ہے۔
- سفر باندھنا: تاکہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کرسکے۔ **نوٹ** کسی خاص شہر یا ملک کا نام لکھا جاسکتا ہے۔
- کسی کی معاش باندھنا

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت کو باندھنا
- شراب نوشی کی عادت باندھنا
- مارنے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو بھی نہ مارسکے
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے
- قدم باندھنا تاکہ گھر سے باہر نہ رہے
- بے جا غصہ باندھنا

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- زبان بندی: تاکہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہوجائے
- مخلوق کی زبان بندی کے لئے: تاکہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے
- دشمنی باندھنا: تاکہ دشمن دشمنی چھوڑ دے
- حسد باندھنا: تاکہ دشمن حسد نہ کرے
- نیند باندھنا: دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا
- عقل وخرد باندھنا: تاکہ سائل کے حق میں تسخیر ہوجائے
- نظر باندھنا: تاکہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں ہوتی ہے کہ بلاوجہ کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں
- کسی کا عمل باندھنا: تاکہ اس عامل کا عمل نہ چلے

اس طرح کے اور بہت کام ہیں جو کئے جاسکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ حلف نامہ بھی لیا جاتا ہے اور ضرورت پڑنے پر کسی معتبر اور مستند عالم یا مفتی صاحب کا تصدیقی خط بھی مانگا جاسکتا ہے۔

**عام فیس 5100 روپے**

**ممبران کے لئے 4100 روپے**

حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیر نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔

یہ عمل ہر کوئی سیکھ سکتا ہے، چاہے اُس نے کوئی عمل کیا ہو یا نہ کیا ہو۔

■ چاند گرہن رات 08:50 پر لگنا شروع ہوگا۔ رات 11:20 پر مکمل لگے گا۔ رات 01:50 پر بالکل ختم ہوجائے گا۔ ■ سورج گرہن رات 08:46 پر شروع ہوگا۔ رات 11:21 پر مکمل لگے گا۔ رات 02:04 پر بالکل ختم ہوجائے گا۔

ناظم روحانی درسگاہ 0346-4661681 (صبح 10 بجے تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)

darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com 0320-4661681

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Facebook: facebook.com/khazina.ruhaniyaat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com

ماہنامہ
# خزینۂ روحانیات
لاہور

جلد 8 ذوالقعدہ ۱۴۳۸ھ ..... اگست 2017ء شمارہ 4

قیمت 50 روپے
سالانہ ممبر شپ عام ڈاک 650 روپے
سالانہ ممبر شپ رجسٹرڈ ڈاک 1000 روپے
بذریعہ کوریئر 1500 روپے

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ
مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب
معاون مدیر: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

## مجلس مشاورت

- غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)
- ابوانس صاحب (لاہور)
- مولانا قاری ابوبکر صاحب (اسلام آباد)
- محمد علیم صاحب (لاہور)
- مولانا قاری ممتاز صاحب (لاہور)
- محمد زبیر انجم صاحب (لاہور)

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**1 منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** JazzCash (موبی لنک)۔ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ اومنی (یوبی ایل)۔ کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ sms کریں۔

**3 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔
ٹیلی نار 03437772721 ..... یو بی ایل اومنی 03437772772
JazzCash 03028401977

**4 بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام خالد مقبول رقم جمع کروائیں۔
برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0100377637

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

سرکولیشن، اشتہارات و شکایات: 0322-4773786
خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570
فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772
بیرون ملک: +92-322-7772772
مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

خالد مقبول صاحب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

اگست سنہ ۲۰۱۷

ذوالقعدہ سنہ ۱۴۳۸ھ

# یا الٰہی ہر جگہ تیری عطاء کا ساتھ ہو

یا الٰہی ہر جگہ تیری عطاء کا ساتھ ہو
جب پڑے مشکل، شہِ مشکل کُشا کا ساتھ ہو

یا الٰہی بھول جاؤں نزع کی تکلیف کو
شادیِ دیدارِ حُسنِ مصطفےٰ کا ساتھ ہو

یا الٰہی گورِ تیرہ کی جب آئے سخت رات
اُن کے پیارے منہ کی صبحِ جانفزا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب پڑے محشر میں شورِ دارو گیر
امن دینے والے پیارے پیشوا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب زبانیں باہر آئیں پیاس سے
صاحبِ کوثر شہِ جود و سخا کا ساتھ ہو

یا الٰہی سرد مہری پر ہو جب خورشیدِ حشر
سیدِ بے سایہ کے ظلِ لوا کا ساتھ ہو

یا الٰہی گرمیٔ محشر سے جب بھڑکیں بدن
دامنِ محبوب کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو

یا الٰہی نامۂ اعمال جب کھلنے لگیں
عیب پوشِ خلق ستارِ خطا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب بہیں آنکھیں حسابِ جرم میں
اُن تبسّم ریز ہونٹوں کی دعا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب حسابِ خندۂِ بیجا رُلائے
چشمِ گریانِ شفیعِ مرتضیٰ کا ساتھ ہو

یا الٰہی رنگ لائیں جب مری بے باکیاں
اُن کی نیچی نیچی نظروں کی حیا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب چلوں تارک راہِ پُل صراط
آفتابِ ہاشمی، نور الہدیٰ کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب سرِ شمشیر پر چلنا پڑے
ربِّ سَلِّم کہنے والے غمزدا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جو دعائے نیک میں تجھ سے کروں
قدسیوں کے لب سے آمیں ربّنا کا ساتھ ہو

یا الٰہی جب رضا خوابِ گراں سے سر اُٹھائے
دولتِ بیدارِ عشقِ مصطفےٰ ﷺ کا ساتھ ہو

(حضرت مولانا شاہ امام احمد رضا خان علیہ رحمہ)

# اداریہ

## مولانا علی آفاق

اگست وہ اہم اور مسلمانانِ پاکستان کے لئے مقدس مہینہ ہے کہ جس میں مدینہ منورہ کے بعد چودہ سو سال کی تاریخ میں پہلی ریاست اسلام کے نام پر وجود میں آئی تھی۔ وہ تاریخ 14 اور سن 1947ء تھا۔ اس دن لاکھوں لوگوں کی جان، مال، عزت، آبرو، کاروبار، گھر بار کی قربانی کی ایک عظیم تاریخ رقم ہوئی تھی۔ قربانی کی یہ سطح صرف ظاہری چیزوں کی نہیں تھی بلکہ بے شمار اور لاتعداد جوان، بہنوں اور بیٹیوں کی عزت بھی گئی تھی۔ مگر اس سارے مقصد کے پیچھے ایک نظریہ کارفرما تھا۔ وہ تھا پاکستان کا مطلب کیا؟ لا الہ الا اللہ۔ اسی ساری ہمت وعزمت کی داستان کے نتیجے میں اللہ تعالیٰ نے خاص کرم فرمایا کہ مسلمانوں کو اسلام کی عملی تصویر کشی اور عملی اقدامات کے لئے ایک مخصوص خطہ عطاء فرمادیا۔ اس خطے کی خوبصورتی یہ تھی کہ دریا، صحراء، پہاڑ، سردی، گرمی، خزاں اور بہار سمیت ہر موسم عطا ہوا، بدقسمتی سے شروع کے دو چار راہنماؤں کے بعد ملک پاکستان کو حقیقی نمائندہ، راہنما نہ مل سکا۔ جس کے نتیجے میں قوم کا شیرازہ بکھر گیا۔ ہر فردِ ملت اپنے ہی وضع کردہ مفادات کے تحت اور اپنے پیٹ، بال بچوں اور منافع سے آگے دیکھنے کے لئے تیار نہ رہا۔ قوم وملت کی خوبیوں سے یہ ملت محروم ہوگئی۔ پاکستان کو مل کر عظیم مملکت بنانے کے خواب اپنی تعبیر سے پہلے ہی چکنا چور ہوگئے۔ اس ریاست کو مدینہ کی عظیم ریاست کی عملی تصویر بنانے کے دعوے اور خیالات اور امنگیں اور خواہشات دم توڑ گئیں۔ اس ملک میں دو طبقات کھل کر سامنے آگئے۔ ایک حاکم طبقہ اور دوسرا محکوم طبقہ۔ حاکم طبقے نے محکوم کو دبانا، اس پر حکومت چلانا، ان کو زیر حراست رکھ کر اپنا غلام بنانے اور نسلوں تک کو غلام رکھنے کے لئے پالیسی ترتیب دی۔ جس میں صحت، تعلیم، شعور، روزگار کے مواقع اور انسان کو اس کے بنیادی حقوق سے محروم کرنے کی بھرپور اور منظم کوشش کی، جس میں وہ ناصرف بھرپور کامیاب رہے بلکہ اس سوچ کو اگلی نسلوں تک منتقل کردیا گیا۔ اور آج تک چند خاندانوں کے ہاتھ میں ملک پاکستان کی بھاگ دوڑ ہے اور ان کی ڈوریاں ان کے بیرونی آقاؤں کے ہاتھ میں ہونے کی وجہ سے وہ بھی خواہ کتنے ہی طاقتور نظر آئیں، بہرحال غلام ہیں۔ دوسرا طبقہ محکوم تھا، اس نے بھی حاکموں کے ظلم کے آگے بند باندھنے کی کوئی کوشش نہ کی۔ ان کو صرف روزگار، ملازمت، روزی، روٹی کے دھندے میں اتنا مصروف رکھا گیا کہ نوبت ایں جارسید کہ اب ان کو صرف یہ فکر ہے کہ ملازمت پر جانا ہے، ریڑھی لگانی ہے، کاشتکاری کرنی ہے، بچے کی ضروریات کیلئے سب کو ہلو کے بیل کی طرح زندگی میں چکر لگا کر بالآخر قبر میں جا سونا ہے۔ اس طبقاتی کشمکش نے ہماری جغرافیائی سرحدوں سمیت ہماری نظریاتی اساس کو بھی کھوکھلا کرنے میں اہم کردار ادا کیا ہے۔ بنگلہ دیش کی صورت میں ہمارا ملک ہم سے جدا ہوا۔ اس میں بھی اس طبقاتی جنگ، علاقائی اور صوبائی تعصب کارفرما ہونے کے ساتھ ساتھ ہمارے اداروں کی مہربانیاں شامل تھیں۔ آیئے عزم کریں انسانیت، عصمت، صوبائیت کی لعنت اور ذاتی مفادات کی چکی کو آج ہی آگ لگاتے ہیں۔ ہمیں ہمارا وطن اور اس کا مفاد عزیز ہے۔ ہم مسلمان ہیں۔ اسلام ہماری ترجیح ہے۔ ہمیں اپنے وطن کو صحیح معنوں میں فلاحی اسلامی ریاست بنانے کے لئے کوشش کرنی ہے۔ اس کی ابتداء میں سب سے پہلے اپنے عمل، گھر بار اور کاروبار میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے احکامات کی پیروی کرکے کروں گا۔ وطن عزیز کی حفاظت کیلئے میری جان، میری آل واولاد اور عزت وآبرو سب قربان ہے۔ اس کے لئے میرے خون کا آخری قطرہ بھی کام آجائے تو زہے نصیب، تو آیئے مل کر سب عملی نعرہ لگائیں۔ پاکستان زندہ باد پاکستان پائندہ باد۔

## ضروری اعلان

روحانی درسگاہ کے ناظم مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب مدظلہ ستمبر 2017ء میں کراچی تشریف لا رہے ہیں۔ تمام طالب علموں کو ہدایت کی جاتی ہے کہ اپنی شرکت کو لازمی بنائیں۔ اس سلسلے میں کوئی عذر قابل قبول نہیں ہوگا۔

# حکایاتِ رُومی علیہ رحمۃ اللہ

## مولانا جلال الدین رومیؒ

### عقل اور نفس کا مقابلہ

مجنوں کو معلوم ہوا کہ لیلیٰ آ رہی ہے تو وہ اس کے استقبال کے لیے چلا۔ جس اونٹنی پر وہ سوار ہوا اس کے بچے گھر میں چھوڑ گیا۔ راستے میں اس کی اور اونٹنی کی کشمکش شروع ہوئی۔ مجنوں چاہتا تھا کہ اونٹنی آگے بڑھے تاکہ لیلیٰ کا وصال ہو سکے۔ اونٹنی گھر کی طرف جانا چاہتی تھی تاکہ اپنے بچے کے پاس پہنچے، مجنوں کو ذرا سی غفلت ہوتی تو اونٹنی پیچھے کو پلٹ جاتی چونکہ مجنوں کا جسم عشق سے پر تھا۔ اس لیے وہ اونٹنی کی ایسی حرکت سے بے ہوش ہوا جاتا۔ انسان کی عقل اس کے ہر کام کی نگرانی کرتی ہے مگر مجنوں تو عشق میں بے عقل ہو چکا تھا۔ ناقہ کو ہوش تھا، وہ جب دیکھتی کہ اس کی مہار ڈھیلی ہے فوراً سمجھ جاتی ہے کہ مجنوں غافل ہے اور وہ پیچھے کی طرف چل پڑتی۔ جب مجنوں کو ہوش آتا وہ دیکھتا کہ اونٹنی میلوں پیچھے واپس ہوگئی ہے۔ مجنوں اسی حالت میں کچھ عرصہ رہا۔ پھر اس نے سوچا کہ دو متضاد سمتوں کے عاشقوں کا باہمی سفر طے نہیں ہو سکے گا۔ اونٹنی مجنوں کا راستہ کھوٹا کر رہی ہے اور مجنوں اونٹنی کے کیلئے خرابی ہے۔ مجنوں نے اونٹنی کو چھوڑ دیا اور خود چل پڑا۔

اس طرح جو شخص جس کا ساتھ نہیں چھوڑے گا گمراہ ہی رہے گا۔ جان اور جسم کی بھی خواہشات جداگانہ ہیں، ان دونوں کا ساتھ نہیں نبھ سکتا۔ جان کی پرواز عالمِ بالا کی جانب ہے اور جسم کو زمین پسند ہے۔ جب تک انسان کی روح جسم کے ساتھ رہے گی مقصد حاصل نہ ہوگا۔ حکیم سنائی فرماتے ہیں کہ اللہ کا عشق لیلیٰ کے عشق سے کم نہیں ہے، جب مجنوں لیلیٰ کے عش میں اونٹنی کو خیر باد کہہ سکتا ہے تو خدا کے عشق میں جسم کو اور اس کی سواری کو خیر باد کہہ دینا چاہیے۔ اللہ کے راستے کا گیند بن جا اور لڑھکتا ہوا اس کے دربار تک پہنچ جا۔ اس سفر میں ابتدا تو خود کوشش کرے گا پھر اللہ کی جانب سے کشش شروع ہو جائے گی۔ جذب خداوندی سے جو رفتار ہوگی وہ محض عطا خداوندی ہے۔ یہ خدائی جذب عام جذب نہیں ہے جو ہر راستے میں حاصل ہو جائے۔ یہ وہ جذب ہے جس کو آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مہربانی نے قائم کیا ہے اور ان کے جانشینوں کو حاصل ہے۔

### حاجیوں کا ایک درویش کی کرامت پر حیران ہونا جو گرم ریت پر بیٹھا ہوا تھا

صحرا میں ایک عبادات گذار زاہد تھا۔ حاجی وہاں سے گزرے تو اسے اکیلے گرم ریت پر مصروفِ عبادت دیکھ کر حیران رہ گئے۔ کیونکہ صحرا کی گرمی ہلاک کر دینے والی تھی۔ وہ اس قدر تکلیف دہ مقام میں اپنی عبادت میں اس قدر خوش تھا کہ کوئی سبزہ گل میں مسرور ہو یا جیسے براق کی سواری پر ہو۔ وہ خشوع وخضوع اور عاجزی سے بھرا ہوا اپنے دوست سے استغراق میں کھڑا ہوا راز و نیاز کر رہا تھا۔

وہ گروہ کھڑا ہو گیا کہ درویش اپنی نماز سے فارغ ہو جائے۔ جب وہ استغراق سے نکلا تو انہوں نے دیکھا کہ اس کے ہاتھوں اور چہرے سے وضو کا پانی ٹپک رہا ہے۔ انہوں نے اس سے پوچھا کہ پانی کہاں سے آیا ہے۔ اس نے آسمان کی طرف اشارہ کر دیا۔ وہ کہنے لگے اے دین کے بادشاہ تو اپنا راز ہم پر کھول دے تاکہ تیری حالت ہمیں یقین عطا فرما دے۔ اس نے ان کی دعا قبولیت کے لیے آسمان کی طرف توجہ کی کہ اے مولا! میں عالمِ بالا سے رزق کی تلاش کا عادی ہوں کیونکہ تو نے میرے لیے وہاں کا دروازہ کھول دیا ہے، تو حاجیوں کی دُعا قبول فرما لے۔ تو نے مجھے وفی السماء ورزقکم کا مشاہدہ کرا دیا ہے۔ اتنے میں ایک ابر آیا اور اس نے برسنا شروع کر دیا۔ ہر جگہ پانی پانی ہو گیا۔ حاجیوں میں سے کچھ کو یقین کامل کی دولت نصیب ہوگئی کیونکہ ہدایت اور یقین عطا کرنا اللہ ہی کے اختیار میں ہے۔ ان ہی سے کچھ لوگ کھوٹے اور کچے تھے یعنی ابدی ناقص تھے وہ محروم رہے، بات ختم ہوئی۔

# ارشاداتِ فقیر

## حضرت مولانا پیر ذوالفقار احمد نقشبندی مجددی مدظلہم

### دنیا مومن کے قدموں میں

جب انسان کے دل سے دنیا کی محبت نکل جاتی ہے اور دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت بھر جاتی پھر اللہ تعالیٰ یہ دنیا اس کے قدموں میں لاکر ڈال دیتے ہیں ،اس سے سمیٹی نہیں جاتی۔

### حضرت انس رضی اللہ عنہ کا مال

حضرت انس ؓ فرماتے تھے کہ جب مالِ غنیمت تقسیم ہوتا تھا تو مجھے کئی دفعہ اتنا ملتا تھا کہ میں سونے کی اینٹوں کو لکڑی کاٹنے والے کلہاڑے سے توڑا کرتا تھا۔اب غور کریں کہ لکڑی کاٹنے والے کلہاڑے سے کوئی گرام اور تولہ سونا تو نہیں توڑتے ، وہ تو کلوگراموں میں سونا ہوگا جو ملا ہوگا۔فرماتے ہیں کہ مالِ غنیمت آتا تھا تو اتنا انبار لگا ہوتا تھا کہ اس کے پیچھے کھڑا ہوا آدمی نظر ہی نہیں آتا تھا۔سونے چاندی کے اتنے ڈھیر لگ جاتے تھے۔مگر صحابہؓ کے دلوں میں اتنی محبت نہیں تھی ۔ اللہ تعالیٰ عطا کرتے تھے اور وہ اس کو اللہ کے راستے میں خرچ کردیتے تھے۔

### حضرت عمرؓ کا دستر خوان

حضرت عمرؓ کے دستر خوان پر ایک وقت میں ساٹھ ہزار آدمی کھانا کھایا کرتے تھے۔آپ بتائیے ! آج کوئی امیر وزیر ایسا ہے جس کے دستر خوان پر چھ سو بندے کھانا کھاتے ہوں؟ حضرت عمرؓ کے دستر خوان پر ساٹھ ہزار آدمی ایک وقت میں کھانا کھایا کرتے تھے۔کتنے اونٹ قربان ہوتے ہوں گے اور ان کے لیے کھانا بنتا ہوگا۔

### حضرت حسنؓ کے ہدایات

حضرت حسنؓ کے پاس ایک آدمی آیا۔انہوں نے اس آدمی کو ایک لاکھ روپے ہدیہ عطا فرمادیا۔یہ اتنی بڑی رقم تھی لیکن چونکہ ان کے دل میں اس کی کوئی وقعت نہیں تھی اس لیے ایک لاکھ درہم اس کو ہدیہ میں پیش کردیئے۔

### ایک بدو کا دستر خوان

ایک بدو تھا، اللہ تعالیٰ نے اس کے رزق میں وسعت دی تھی، وہ اتنے مہمانوں کو کھانا کھلاتا تھا کہ اس کے چار اونٹ روزانہ ذبح ہوا کرتے تھے۔سوچیں کہ چار اونٹ روزانہ ذبح ہوتے تھے کہ کتنے بندے کھانا کھاتے ہوں گے۔۔۔؟ یہ ایک عام مسلمان کا دستر خوان تھا۔اللہ نے اس کو دل بھی بڑا دیا تھا اور ان کو رزق بھی خوب عطا فرمایا تھا۔

### حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ کی دولت

حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے ایک دن میں چالیس ہزار اشرفیاں اللہ کی راہ میں خرچ فرمائیں۔اشرفیاں سونے کی بنی ہوئی تھیں، لہٰذا اس کی قیمت درہم سے بہت زیادہ ہوتی تھی ،تو چالیس ہزار اشرفیوں کا ایک دن میں صدقہ کردینا کوئی معمولی بات نہیں ہے۔کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو ایک شوق یہ دیا تھا کہ غلاموں کو آزاد کرواتے تھے۔انہوں نے اپنی زندگی میں تیس ہزار گھرانوں کو آزاد کروایا۔

### صحابہ رضی اللہ عنہ کی صدقات وخیرات میں وسعت

حضرت عمرؓ نے ایک دفعہ تیس ہزار اشرفیاں ابوعبیدہ بن جبراحؓ کو بھیجیں۔جیسے ہی ان کے پاس آئیں ، انہوں نے غریبوں کو بلایا اور ساری اشرفیاں صدقہ کردیں۔پھر انہوں نے تیس ہزار اشرفیاں حضرت معاذ بن جبلؓ کو بھیجیں۔انہوں نے بھی غریبوں کو بلایا اور پوری کی پوری صدقہ کر دیں۔اس بات کا عمرؓ کو پتہ چلا تو بہت خوش ہوئے کہ واقعی ان کے دل میں ایمان کی لذت ایسی ہے کہ اب دنیا کی ان کے دل میں کوئی وقعت باقی نہیں۔

# گناہ معاف کرانے کے نبوی نسخے

مجموعہ افادات: شیخ الاسلام مفتی محمد تقی عثمانی مدظلہ

## آپ کو کوئی تکلیف پہنچائے تو معاف کر دیجئے

## آپ کا ایک گناہ معاف

حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''جس کسی مسلمان کو اپنے جسم میں کوئی تکلیف کسی آدمی کی طرف سے پہنچے، پھر وہ اس کو معاف کر دے تو اللہ تعالیٰ اس کا ایک درجہ بلند فرما دے گا اور ایک خطا اس کی معاف فرما دے گا۔''

(کنزل العمال ۱۵/۱۲: ۹۸۵۰۳ و رواہ ابن ماجہ)

## جس نے نابینا آدمی کو اس کے گھر تک پہنچا دیا اس کے چالیس کبیرہ گناہ معاف

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: ''جو نابینا آدمی کو لے چلا حتیٰ کہ اس کے گھر تک پہنچا دیا تو اس کے چالیس کبیرہ گناہوں کی مغفرت کر دی جائے گی اور چار کبائر بھی دوزخ کو واجب کر دیتے ہیں۔'' (کنز العمال ۱۵/۹۲۷: ۸۰۳۱۳۳)

## لوگوں کے ساتھ اچھا سلوک کیجئے گناہ معاف

بیہقی کے الفاظ حدیث یوں ہیں:

''خوش خلقی خطاؤں کو یوں پگھلا دیتی ہے جس طرح پانی برف کو پگھلا دیتا ہے اور بد خلقی عمل کو یوں بگاڑتی ہے جس طرح سرکہ شہد کو بگاڑ دیتا ہے۔''

## لوگوں پر رحم کیجئے اور ان کی خطائیں معاف کیجئے آپ کے گناہ معاف

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا ''رحم کرو، تم پر بھی رحم کیا جائے گا۔ بخش دیا کرو تم کو بھی بخش دیا جائے گا خرابی ہے ان لوگوں کے لیے جو قیف کی طرح علم کی بات سنتے ہیں لیکن نہ اس کو یاد رکھتے ہیں نہ اس پر عمل کرتے ہیں۔

(ایسے لوگوں کو قیف سے تشبیہ دی جس میں تیل یا شربت یا عرق گزر کر دوسرے برتن میں چلا جاتا ہے اس میں کچھ نہیں رہتا)۔

اور خرابی ہے ضد کرنے والوں کے لیے جو گناہوں پر اصرار کرتے ہیں حالانکہ ان کو علم ہے۔''

## دو مسلمان ملاقات کے وقت مصافحہ کریں اور مسکرائیں گناہ معاف

حضرت ابوداؤد الاعمیٰ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: ''دو مسلمان جب آپس میں ملیں اور مصافحہ کریں اور ان دونوں میں سے ہر ایک اپنے ساتھی کے چہرے کو دیکھ کر مسکرائے اور یہ تمام عمل اللہ ہی کے لیے ہو تو جدا ہونے سے پہلے دونوں کی مغفرت کر دی جائے گی۔''

## بھوکوں کو کھلائیے گناہ معاف

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: ''جو شخص اپنے مسلمان بھائی کی بھوک کی وجہ سے (کھانے) کا اہتمام کرے اور پھر اس کو کھانا دے حتیٰ کہ وہ سیر ہو جائے اور اس کو پلائے یہاں تک وہ سیراب ہو جائے تو اس کی مغفرت کر دی جاتی ہے۔''

## اگر کوئی فریق سودا ختم کرنا چاہتا تو ختم کر دیجئے گناہ معاف

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا ''جو بندہ اپنے کسی مسلمان بھائی کے ساتھ اِقالہ کا معاملہ کرے (یعنی اس کی بیچی ہوئی یا خریدی ہوئی چیز کی واپسی پر راضی ہو جائے) تو اللہ تعالیٰ اس کی غلطیاں (یعنی گناہ) بخش دے گا۔''

# خواتین کے واقعات

مولف: الشیخ محمد بن صالح القحطانی

## زہریلی ممتا

ایمن کی ماں اخلاق و کردار اور دین داری دونوں سے کم ہی واسطہ رکھتی تھی۔ اس نے اپنی بیٹی کا ہنستا بستا گھر توڑنے اور ایمن کو اس کے شوہر سے جدا کرنے میں کوئی برائی محسوس نہ کی۔ گھر ٹوٹا تو بچے بھی اپنے والدین کی اکٹھی پرورش و تربیت حاصل نہ کر سکے۔

ایمن کی ماں تو اپنی بیٹی کے حق میں بری تھی لیکن کچھ قصور ایمن کا بھی تھا، اس کی کمزور شخصیت اور ماں کے سامنے ڈٹ کر کھڑا نہ ہونے کی ہمت نے اس کو کہیں کا نہ چھوڑا تھا۔ وہ بے وقوف یہ دلیل دیتی کہ اگر میں ماں کے کسی حکم کو نہ مانوں گی تو یہ نافرمانی کہلائے گی۔

اس کی بے عقلی کی وجہ سے اس کی ماں پر آسان ہو گیا تھا کہ وہ اپنی مسکین بیٹی کے دل و دماغ پر قابض ہو جائے۔ وہ ایمن کو اس کے شوہر کے سامنے اور عدم موجودگی میں یہ یقین دلاتی کہ وہ ایسا قیمتی ہیرا ہے جس کی قدر و قیمت اس کے شوہر کو نہیں ہے۔ (حالانکہ والدین میری جیسی بیٹیاں خود ہی اپنے ہاتھوں سے رخصت کرتے ہیں۔ اس وقت یہ داماد انہیں چاند کا ٹکرا نظر آتے ہیں)۔

اس کی چار بیٹیاں پیدا ہو چکی تھیں۔ ایمن کی ماں کے مطابق یہ موجودہ شادی ایسی غلطی تھی جس کو مناسب وقت آنے پر درست کرنا ضروری تھا، وہ ایمن کے لیے تعلیم یافتہ مالدار شوہر کو بہتر سمجھتی تھی (کیا بیٹیاں کوئی بھیڑ بکریاں ہیں؟ ایک قصائی اچھا نہ لگے تو دوسرے قصائی کو دے دی جائیں)۔

ایمن کا شوہر بیرونِ ملک ملازمت کے لیے چلا گیا۔ وہ کہہ کر گیا تھا کہ بعض لازمی ضروریات کے حل ہوتے ہی وہ اپنے بیوی بچوں کو ساتھ لے جائے گا۔ ایمن کی ماں کو تو سنہری موقع مل گیا تھا۔ ماں نے اس کے لیے ایک شکار تلاش کر لیا۔ بیٹی کو تیار کر کے خوبصورت لباس اور میک اپ سے آراستہ کر کے اس کے سامنے پیش کیا اور ایمن کی خوبصورتی اور اعلیٰ مقامات کی تعریفوں کے پل باندھ دیئے۔ ایمن کی بچیوں کا ذکر آیا تو اس کی ماں نے بتایا وہ عنقریب اپنے والد کے پاس چلی جائیں گی۔ بے چاری ایمن کو کہا گیا کہ وہ اپنے شوہر سے طلاق مانگ لے۔

ایمن کا شوہر اپنی بیوی کی مسلسل تاخیر سے پہلے ہی پریشان تھا۔ پھر اس پر حیرت کا آسمان اس وقت ٹوٹا جب اس کو خط ملا کہ ایمن طلاق چاہتی ہے۔ ویزے کی مدت ختم ہوتے ہی تم واپس آ ؤ اور اپنی بچیوں کو لے جاؤ۔

ایمن کو طلاق مل گئی۔ اس کا شوہر ایسے خاندان سے تعلق نہیں رکھنا چاہتا تھا جو پیسے کی خاطر اپنے داماد، اولاد اور بیٹی کے دس سال، بیچ دے۔ وہ غم اور غصے کی کیفیت لیے لوٹ گیا۔

ایمن کی ماں دوسری شادی کی تیاریوں میں مصروف ہو گئی۔ اس کی مسکین ایمن عدت کے دن کاٹنے لگ گئی۔ دوسرے پسندیدہ شخص کا نام شعیب تھا۔ پہلے شعیب ہمیشہ ایمن کی ماں کے ساتھ ساتھ رہا کرتا تھا۔ پھر اس کی موجودگی کم ہوتی گئی۔ ایک دن آیا کہ وہ مکمل غائب ہو گیا، ایمن کی ماں نے اس کو بلا کر پوچھا کہ آج کل کہاں رہتے ہو دکھائی نہیں دیتے؟ تو اس نے سر جھکا لیا پھر دھیرے دھیرے کہنے لگا۔

خدا کی قسم! میں نے بہت سوچ بچار کی ہے، اپنی شادی اور نئی زندگی کے متعلق۔ میں بہت فکر مند ہوں۔ میرا خیال ہے کہ پہلے میں نے جلد بازی میں ہاں کر دی تھی جو عورت پہلے شوہر کو آنکھوں سے دیکھ بھال کر بھی اس کا خیال نہ رکھے، وہ میرے بارے میں صرف کانوں سے سن چکی ہے، وہ میری کس طرح بن سکتی ہے۔

جو عورت میرے حال اور مقام کی وجہ سے اپنے شوہر، بیٹیاں کو بیچ سکتی ہے وہ مجھے تو بہت کم قیمت میں بیچ دے گی۔ میں ان بچیوں کی بددعاؤں سے بھی ڈرتا ہوں۔۔۔۔ میں اس عورت کا شوہر نہیں بن سکتا۔

(بقیہ ص 12 پر)

# مکتبۃ العارف کی جانب سے اس ماہ کی منتخب کتب پر 45% سے 55% زبردست ڈسکاؤنٹ

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|
| سورۃ ق سے بیماریوں کا علاج | علامہ محمد جاوید | 100 | 50 |
| سورۃ الکوثر سے بیماریوں کا علاج | علامہ محمد جاوید | 100 | 50 |
| روحانی بیماریوں کا قرآنی علاج | علامہ محمد جاوید | 250 | 137 |
| رموز مقطعات اور عملیات کے بنیادی اصول | مولانا حفظ الرحمن | 280 | 140 |
| سچا خواب نامہ حضرت یوسف | | 250 | 137 |
| دعاؤں کا نور (اول، دوئم) | | | 125 |
| دعا اور دوا کے مسنون آداب | الشیخ عبدالخالق | 230 | 175 |
| دعائیں قبول کیوں نہیں ہوتیں | مولانا شہزاد قادری | 40 | 20 |
| عملیات عشق و محبت | ابوالکاشف قلندری | 250 | 150 |
| عملیات و تعویذات کے شرعی احکام | مولانا اشرف علی تھانوی | 200 | 100 |
| سمداہیلنگ انرجی | اے صمد مسافر | 200 | 100 |
| الشجرہ نعمانیہ | السید یوسف الہندی | 240 | 132 |
| روحانی عملیات | عالم فقری | 180 | 90 |
| رزق اور اس کی کنجیاں | ڈاکٹر فضل الٰہی | 150 | 90 |
| رہنمائے علم النجوم و دست شناسی | سہیل انصاری | 450 | 240 |
| عامل کامل (مکمل) | صوفی ندیم محمدی | 200 | 100 |
| اعمال قادری | صوفی ندیم محمدی | 180 | 90 |
| اعمال فقیری | صوفی ندیم محمدی | 180 | 90 |
| اعمال قلندری | صوفی ندیم محمدی | 180 | 90 |
| برجوں کا انسائیکلوپیڈیا | صوفی ندیم محمدی | 300 | 150 |
| درود تھراپی | صوفی ندیم محمدی | 300 | 150 |
| وظائف القرآن | صوفی ندیم محمدی | 300 | 150 |
| پراثر تعویذات قلندر | صوفی ندیم محمدی | 150 | 75 |
| پراثر تعویذات شمس | صوفی ندیم محمدی | 150 | 75 |
| پراثر تعویذات الف ثانی | صوفی ندیم محمدی | 150 | 75 |
| برکات اسماء الحسنیٰ کا انسائیکلوپیڈیا | صوفی ندیم محمدی | 390 | 195 |
| تحفہ سعادت | صوفی ندیم محمدی | 240 | 120 |
| خصوصیات اسماء الحسنیٰ | مولانا ہارون معاویہ | 570 | 313 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|
| بارہ مہینوں کے فضائل و احکام | مفتی عبدالکریم گتھلوی | 200 | 100 |
| جسمانی بیماریوں کا قرآنی علاج | علامہ محمد جاوید | 350 | 193 |
| جادو کا علاج | الشیخ وحید بن عبدالسلام | 175 | 125 |
| قرآنی سورتیں اور ان سے علاج | محمد علی چراغ | 425 | 235 |
| بارہ ماہ کی نفلی عبادات | عالم فقری | 100 | 55 |
| جنات اور جادو کے سربستہ راز | عبیداللہ طارق ڈار | 280 | 154 |
| مجربات سیوطی | امام سیوطی | 250 | 125 |
| روزانہ کی نفلی نمازیں | امیر علی خان | 120 | 60 |
| روحانی طب | ڈاکٹر امجد جعفری | 120 | 60 |
| روحانی بیماریاں اور ان کا علاج | حافظ ابن قیم | 300 | 150 |
| جامع مستند مجموعہ وظائف | مفتی احسان اللہ شائق | 300 | 150 |
| جنات اور شیاطین سے حفاظت | شبیر احمد قصوری | 300 | 165 |
| ٹیلی پیتھی ہپناٹزم | محمد اشفاق | 180 | 90 |
| تعبیر الرؤیا | امام ابن سیرین | 160 | 80 |
| تسخیر جنات | | 150 | 83 |
| جنات و جادو تاریخ، حقیقت، علاج | علامہ ارشد حسن ثاقب | 400 | 180 |
| جادو کا توڑ | پیر سید ابوالاسد وارثی | 300 | 150 |
| جادو ٹونے، مرگی اور نظر بد کا علاج | ڈاکٹر عبداللہ | 300 | 195 |
| جنات کی حقیقت | پروفیسر عبداللہ شاہین | 100 | 55 |
| تحفہ ربانیہ | سید مزمل حسین | 40 | 22 |
| دعا مومن کا ہتھیار | زاہد محمود | 190 | 114 |
| ہر مرض کا دعا اور دم سے علاج | الشیخ سعید بن علی | 150 | 83 |
| سچا یوسفی خواب نامہ تعبیر نامہ | صفدر شاہین | 150 | 75 |
| دعا جو جنتوں کے دروازے کھول دیتی ہے | عرفان حسن صدیقی | 120 | 80 |
| ڈپریشن اور نفسیاتی امراض کا علاج | ڈاکٹر جاوید صائم | | 200 |
| جواہر خمسہ | مرزا محمد بیگ | 180 | 99 |
| جناتی اور شیطانی چالوں کا توڑ | عبداللہ محمد | 450 | 245 |
| جنات کے پراسرار حالات | شبیر حسین چشتی | 180 | 90 |

**مکتبۃ العارف: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ رابطہ: 042-35410586,0332-4487877**

**darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, maktabatulaarif@gmail.com**

# مریدین کیلئے اشد ضروری امور

پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

✲✲ ......راز حاصل کرنے سے زیادہ اس کا چھپانا مشکل ہے۔ جسے چھپانا آ گیا وہ اپنی مراد کو پہنچ گیا۔ ذکر ایک راز ہے جو اللہ تعالیٰ اپنے اُن بندوں کو عطا فرماتا ہے جن سے وہ راضی ہوتا ہے۔ اس کا اظہار ایک مصیبت ہے اور اس کا اخفا ایک دولت ہے اور ایک راحت ہے۔ اس کی مثال یوں سمجھ لیں کہ جب بچے کو پہلے پہل گویائی عطا ہوتی ہے اور وہ وقت بے وقت باتیں کرتا رہتا ہے تو بچہ ہونے کی وجہ سے اس کی باتیں بُری نہیں لگتیں۔ لیکن اگر بچہ اس عادت کو عمر کے ساتھ بدلے نہیں تو کسی محفل کے قابل نہ رہے گا۔ ذکر بھی ایک گویائی ہے جس کا ابتدائی حالتوں میں ظاہر ہونا کوئی عجب بات نہیں لیکن اس کا مسلسل اظہار کم حوصلگی کی دلیل ہے۔ معطی کا صلہ طالب کے حوصلے کے ساتھ وابستہ ہوتا ہے۔ جیسے بچے کا حوصلہ والدین دیکھتے ہیں، ویسے ہی وہ اپنے سلوک میں اضافہ کرتے رہتے ہیں۔ انسان کو چاہئے کہ ایسے طریقے حاصل کرے جو کل سفر میں کام آنے والے ہیں۔ ذاکرین کو چاہئے کہ جب حلقہ میں بیٹھیں تو اپنے اذکار کو سینے کے اندر ہی جاری کریں۔ یہ کام کی شے ہے۔ یہ نعمتیں چھپانے سے بڑھتی ہیں۔ اظہار سے یہ خطرے میں ہوتی ہیں۔ ہر ایک کو اپنے افعال پر نگاہ رکھنی چاہئے اور اپنے افعال کا جائزہ اس عرصہ کی نسبت سے لینا چاہئے جتنا عرصہ وہ شیخ (پیر و مرشد) کی صحبت میں رہا ہے۔

✲✲ ......پیر و مرشد کی صحبت میں سب سے پہلے تلاشِ شیخ کرنی چاہئے۔ مرشد کا جسم منزل طے نہیں کراتا بلکہ مرشد کا قلب اور رُوح منزل طے کراتے ہیں۔ جب تک مرشد کے قلب سے رابطہ نہ ہوگا، منزل ہاتھ نہ آئے گی۔ اِسی قلبی تعلق کو نسبت کہتے ہیں۔ جسم جسم میں فنا نہیں ہوتا بلکہ قلب فنائیت میں جاتا ہے۔ اس لیے صحبت میں پہلی چیز تلاشِ مرشد ہے۔ پرانے بیٹھنے والے نئے بھائیوں کو پرانی باتیں بتائیں۔ مرشد اپنے بارے میں خود اعلان نہیں کرتا بلکہ مُریدین کا فرض ہوتا ہے کہ تلاشِ مرشد میں ایک دوسرے کی مدد کریں۔ پرانے مریدین کے لیے ضروری ہے کہ اپنے عزیز و اقارب اور ملنے جلنے والوں میں اپنے پیر و مرشد کے فیوض و برکات کا تذکرہ کریں اور انہیں حلقۂ ارادت میں شامل ہونے کی دعوت دیں۔ بیعت کے فوائد سے آگاہ کریں تاکہ اُن کے لیے بھی دین و دنیا کی آسانیاں پیدا ہوسکیں۔

✲✲ ......تلاش مرشد تین پہلوؤں سے کی جاتی ہے۔ اول: مرشد کا عالمِ ناسوت۔ دوم: مرشد کا عالمِ جبروت۔ سوم: مرشد کا جسم۔

ان تین روشنیوں میں مرشد کی تلاش کی جاتی ہے اور جب تینوں پر قدرت حاصل ہوتی ہے تو مرشد اور طالب کے درمیان حجابات اُٹھ جاتے ہیں۔ اس کے بعد مقامِ فنا ہے۔ مرشد کی صحبت کا میسر آ جانا ایک نعمت ہے اور اس کا شکر تلاشِ مرشد ہے۔ یہ دور ایسا ہے کہ یا تو حاصل کرلے گا یا حاصل کیا ہوا کھو دے گا۔

☆ مرشد کے تین قسم کے احکامات ہوتے ہیں۔ اول قلبی یعنی وہ تمام باتیں جو طالب کا قلب درست کرنے کے متعلق ہیں۔ دوم روحی یعنی جو طالب کی منزل طے کرنے کے متعلق ہیں اور سوم جسمانی، جو عالمِ بشریت کے متعلق ہیں۔ مرشد کے حکم کی پابندی لازم ہے خواہ نفس پر گراں گزرے۔ علم کی تلاش اور اس کا حصول طالب پر واجب ہے۔

☆ آدابِ بزرگ گھٹنے ٹیکنا نہیں بلکہ وہ غور و فکر کرے کہ مرشد کا ہاتھ کیوں تھاما تھا؟ مرشد تک پہنچنے کے لیے سب پیر بھائی آپس میں مشورہ کریں۔ بزرگانِ دین کے ملفوظات دیکھیں۔ اللہ کی محبت والوں کے اقوال پڑھیں۔

# جواہر حکمت

قاری محمد طیب قاسمیؒ

## شانِ مسلم

فرمایا: ''مسلمان کی صورت تو داڑھی ہی سے اچھی معلوم ہوتی ہے اور واقعہ یہ ہے کہ یہ اچھا معلوم نہیں ہوتا کہ داڑھی نہ ہو۔ آپ خود غور کریں یہ صحیح ہے کہ بعض لوگ ایسے بھی ہیں کہ کچھ سوسائٹی اور ماحول کی وجہ سے ایسا کر لیتے ہیں، یہ صحیح ہے مگر مجبوری تو وہ پیش نظر رکھنی چاہئے جس کا کوئی جواب نہیں ہوگا اور وہ قیامت کے دن کی مجبوری ہے۔ یہاں کی مجبوریاں تو سہی جاسکتی ہیں لیکن اگر وہاں اگر کوئی ایسی بات سامنے آجائے تو کسی صورت میں وہاں تدارک ممکن ہی نہیں۔

## محروم الرزق

فرمایا: روزی کا مارا ہوا اور روٹی کا مارا ہوا کہیں نہیں پنپتا۔ یعنی جو روٹی کے سامنے بے ادبی کرے، روزی کے ساتھ گستاخی کرے وہ محروم الرزق بن جاتا ہے، اس لیے شریعت اسلام نے روٹی کا ادب سکھلایا کہ اس کی توقیر کرو۔ اس کو کوڑے میں مت ڈالو، اس کو خاک پر مت ڈالو، اسے منہ پونچھنے کا رومال مت بناؤ بلکہ جتنا بچ جائے اس کو ادب کے ساتھ احتیاط کے ساتھ رکھو، خود تمہارے کام آئے گی یا کسی غریب وفقیر کے کام آئے گی۔''

## قبولیت دعا

فرمایا: ''میرے عرض کرنے کا مطلب یہ ہے کہ بندہ دعا تو مانگے مگر اپنی طرف سے تجویز نہ کرے کہ اگر میں مانگ رہا ہوں تو یوں ہونا چاہئے، یہ مالک کے اوپر چھوڑ دے۔ کبھی تو ہاتھ در ہاتھ ملے گا اور کبھی مرنے کے بعد ملے گا مگر مضطرب ہو کر جو دعا مانگی جائے یہ ممکن نہیں وہ رائیگاں چلی جائے، وہ ضرور قبول ہوگی۔''

## عبادت کا مغز

فرمایا: ''میں کہتا ہوں کہ تھوڑی دیر کے لیے مان لیجئے کہ دعا قبول نہیں ہوئی نہ دنیا میں ملا، نہ آخرت میں ملا، کچھ نہ ملا مگر دعا مانگنا خود تو عبادت ہے۔ تو عبادت کی توفیق ہوئی یہ کوئی کم نفع ہے جیسا کہ حدیث شریف میں ہے کہ الدعاء مخ العبادۃ یعنی دعا عبادت کا مغز اور خلاصہ ہے۔''

## بقیہ: خواتین کے واقعات

ایمن کی حالت کیا ہوئی ہوگی، تم خود اندازہ لگا سکتے ہو۔ وہ دھوبی کے کتے کی طرح گھر کی تھی نہ گھاٹ کی۔ ایمن کی ماں نے تمام صورتحال میں اپنے آپ کو بری الذمہ قرار دے دیا۔ حالانکہ جس طرح شیطان نے آدم وحوا کو پھسلایا تھا بالکل اسی طرح ایمن کو اس کی ماں نے ورغلایا تھا۔

امید کی ڈور کمزور ضرور ہوئی تھی ابھی ٹوٹی نہیں تھی۔ اس نے اپنے پہلے شوہر کو خط لکھا، اپنی ندامت وافسوس کا اظہار کرتے ہوئے معافی مانگی، بتایا کہ اس کی ماں نے کس شاطرانہ انداز میں اس کو گمراہ کیا تھا۔ ایمن نے درخواست کی کہ مجھے اپنے گناہوں کی تلافی کے لیے ایک موقع اور دے دو!

اس کے گزشتہ شوہر نے جواب دیا: آپ نے خط لکھا، آپ کا بہت بہت شکریہ۔ بہتر ہے کہ آپ مجھے جوانی میں ہی چھوڑ دیں، میرے بڑھاپے میں مجھے چھوڑیں گی تو افسوس زیادہ ہوگا۔ طلاق اگرچہ ایک برا فعل ہے لیکن اللہ کا فرمان ہے۔

وعسیٰ ان تکرھوا شیئاً وھو خیر لکم۔

اور شاید ایک چیز کو ناپسند کرو لیکن وہ تمہارے حق میں بہتر ہو۔

(سورۃ البقرہ ۲۱۶)

بے چاری ایمن کو خط پڑھ کر شدید جھٹکا لگا۔ وہ رونے اور چیخنے لگی۔ اس کا نروس بریک ڈاؤن ہو گیا تھا۔ آخر کار علاج کے لیے اسے ہسپتال منتقل کر دیا گیا۔

# یَا نَافِعُ کے خواص اور اثرات

حضرت مولانا انظر شاہ کشمیریؒ

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد دو سو ایک (۲۰۱) ہیں۔

## دفع شرِ شیطان و اصلاحِ نفس

شیطان کے شر کے دفعیہ کے لئے اور نفس کی اصلاح کے لئے اگر کوئی ہر روز ایک سو مرتبہ اس کا وظیفہ پڑھے تو اس کا نفس اس کے قابو میں رہے۔

## رزق و رتبہ میں اضافہ

اگر کوئی رزق میں زیادتی اور رتبہ میں بلندی کے لئے روزانہ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے تو اس کے رزق میں اضافہ ہو اور وہ کسی کے سامنے ہاتھ نہ پھیلائے اور مراتب بلند ہوں۔

## کشتی کا سفر بخیریت ہو

اگر کوئی کشتی میں سوار ہو کر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ اس اسم پاک کو پڑھے تو صحیح عالم کشتی کا سفر اس کا پورا ہو جائے اور سلامتی کے ساتھ کنارہ پر پہنچ جائے۔

## کام مرضی کے مطابق پورا ہو

اور اگر کسی کام کو شروع کرتے وقت اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھے تو اس کا وہ کام دل کی مرضی کے موافق پورا ہو جائے۔

## اسرارِ الٰہی منکشف ہوں

اور اگر کوئی رجب سے پڑھے تو اسرار الٰہی اس پر منکشف ہو جائیں۔

النافع کا نقش معظم: ۷۸۶

| ۴۵ | ۵۶ | ۵۸ | ۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۱ | ۴۹ | ۴۷ | ۵۴ |
| ۴۶ | ۵۳ | ۵۲ | ۵۰ |
| ۵۹ | ۴۳ | ۴۴ | ۵۵ |

# مجرب وظائف

مولانا مفتی محمد راشد القادری صاحب

## خوف و خطرہ کو دور کرنے کے وظائف

۱ خوف کے وقت ''اَلْمُؤْمِنُ'' کا چھ سو تیس (۶۳۰) مرتبہ ورد کریں۔ اس اسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھنے والا امان میں رہے گا۔

۲ ''اَلْحَفِیْظُ'' کو بکثرت ورد کرنے اور لکھ کر رکھنے سے ان شاء اللہ ہر قسم کے خوف و خطر سے محفوظ رہے گا۔

## مقدمہ انٹرویو (Interview) یا امتحان میں کامیابی

مقدمہ، انٹرویو یا امتحان میں کامیابی کی صورت میں اسی تاریخ، اسی دن ''سورۃ التغابن'' (پارہ ۲۸ میں ۲/رکوع ۱۸/آیتیں ہیں) گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر جائے، ان شاء اللہ عزوجل بہترین کامیابی نصیب ہوگی۔

## ہر آزمائش و امتحان میں کامیابی کے لئے

## (وظیفہ سورۂ فتح)

کسی کام میں فتح و کامیابی مقصود ہو تو اکتالیس (۴۱) بار ''سورۃ فتح'' (پارہ ۲۶/ ۴/رکوع ۲۹/آیتیں ہیں) پڑھ کر اس کام کو شروع کرے تو ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## ہر قسم کی بندش اور رکاوٹ دور کرنے کا روحانی علاج

بعد نمازِ فجر، ایک (۱) مرتبہ سورۃ مزمل، چاروں قل تین (۳) مرتبہ اور آیۃ الکرسی گیارہ (۱۱) بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے لڑکی اور لڑکے کو پلائیں اور اسی پانی سے ہاتھ منہ دھوئیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ پاک پڑھیں اور اس عمل کو گیارہ (۱۱) روز تک مسلسل جاری رکھیں۔

(اگر مکمل شفاء نہ ہو تو گیارہ دن کا مزید علاج کر لیا جائے۔ ان شاء اللہ، بہت فائدہ ہوگا۔ ع)

کیا آپ چاہتے ہیں کہ قسمت آپ کے دروازے پر دستک دے یا منزل آپ کا خود بڑھ کر خیر مقدم کرے تو ماہنامہ طلسماتی دنیا (دیوبند) کے خاص نمبر لینا نہ بھولیں

## مجرب عملیات نمبر

مولف: (مولانا حسن الہاشمی)

جنوری رفروری (2009ء) — قیمت: 700 روپے — فوٹوسٹیٹ اعلیٰ پیپر

☆ مخزن العجائب ☆ کرشمات جفر ☆ حروف صوامت ☆ اسرار اسماء الٰہی ☆ عجیب وغریب اعمال ☆ دفع جادو سفلی عمل کی کاٹ ☆ قرآنی استخارہ ☆ موثر ومجرب عملیات ☆ قرآنی اعمال ☆ عملیات حضرت میاں صاحب ☆ معمولات حضرت مولانا حسین احمد مدنی ☆ اوراد و اعمال قادریہ ☆ اعمال حضرت شاہ ولی اللہ ☆ مجربات علامہ سیوطی ☆ مجرب عملیات قطب عالم ☆ اعمال حضرت مولانا شاہ فضل رحمانی ☆ اسم اعظم سے آپ کے مسائل کا حل ☆ عملیات رحمانی ☆ صلوٰۃ حاجت برائے تسخیر ☆ چند مجربات عملیات ☆ گیارہ دن تک عورت پر نظر نہ پڑے ☆ رموزِ حروف ☆ عملیات مجربہ خاندان عزیزیہ ☆ ذاتی بیاض ☆ فضیلت لاحول ولاقوۃ ☆ طلسم اوج مریخ ☆ اسماء برہتیہ اور عملیات حقائق ☆ دولت وعزت کے اعمال ☆ بیاض شہاب ☆ میرا حاصل مطالعہ ☆ علم الاعداد ☆ معمولات حضرت مفتی عزیز الرحمن ☆ ارشاد قطب الاقطاب ☆ انسانوں اور جانوروں کے درمیان مناظرہ ☆ انسان اور شیطان کی کشمکش ...... وغیرہ وغیرہ

## دست غیب نمبر

مولف: (مولانا حسن الہاشمی)

جنوری رفروری (2011ء) — قیمت: 700 روپے — فوٹوسٹیٹ اعلیٰ پیپر

☆ دست غیب ☆ امداد روحانی بذریعہ آیت ربانی ☆ صنم خانہ عملیات ☆ انسان، کائنات اور رموز سیارگان ☆ کرشماتِ جفر ☆ مفتاح الارواح ☆ باب الرزق ☆ ملازمت اور حصول روزگار ☆ آپ کی تاریخ ولادت کیا ہے؟ ☆ عملیات حروف صوامت ☆ عجیب وغریب فارمولے ☆ اعداد کی دنیا ☆ اسرار غیبی ☆ عمل اور عاملین کی ضرورت ☆ اکابرین کے تجربات ☆ روحانی دولتیں ☆ علاج بذریعہ صدقات ☆ عمل بسم اللہ شریف ☆ تسخیر خود ☆ عملیات کے دست رزق ☆ تاریخ پیدائش میں اعداد کی تکرار ☆ نومسلموں کی کہانی نومسلموں کی زبانی ☆ داتا گنج کی تعلیمات ☆ فالنامہ ابجد ☆ قمری حالتیں ☆ تلوں کے خواص ☆ دست غیب کا لاجواب عمل ☆ دست غیب کا مبارک عمل ☆ دست غیب کا روحانی فارمولہ ☆ نظرات ☆ عاملین کی سہولت کے لئے ☆ زندگی میں کبھی سکون وراحت نہیں ملی ☆ کلید خزانہ غیب ☆ تمام جانور مطیع ہوں ☆ اچھے برے حالات کی جانکاری ☆ شرف قمر وغیرہ

## جنات نمبر

مولف: (مولانا حسن الہاشمی)

مارچ راپریل (2003ء) — قیمت: 500 روپے — فوٹوسٹیٹ اعلیٰ پیپر

☆ ڈرگھٹنا ☆ جواہر ریزے ☆ جنات کا ایک رُخ یہ بھی ہے ☆ صنم خانہ عملیات ☆ آنحضور ﷺ کا خط جنات کے نام ☆ عملیات حاضرات جنات ☆ جن کو بوتل میں بند کرنے کا عمل ☆ جن تابع کرنے کے طریقہ ☆ تشخیص مرض کے طریقے ☆ ایک مسلمان جن کا تیار کردہ عمل ☆ درس عملیات ☆ روحانی ڈاک ☆ جنات کی حقیقت ☆ آیت الکرسی کی عظمت وافادیت ☆ جن کیا ہے؟ ☆ قتل موذی قبل ایذا ☆ جنات سے جنگ ☆ عامل جن ☆ بائیس جن ایک عورت ☆ اس کی بیوی جن تھی ☆ قاتل جن ☆ سورۂ جن کی تشریحات ☆ اُم الصبیان کیا ہے؟ ☆ بچے اور ستارے ☆ جانوروں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر ☆ اگر شیطان مرجائے ☆ خوفناک حویلی ☆ انسانوں اور جانوروں کے درمیان مناظرہ ☆ جنات اور آسیب کو دفع کرنے کا بیان ☆ جن بھوت اور آسیب کو دفع کرنے کا مجرب طریقہ ☆ بندش آسیب وجن ☆ آسیب کے اثرات سے شفا کی تدبیر ☆ جنات سے نمٹنے کا ہتھیار ☆ حرکات نازیبا کو جنات بھی پسند نہیں کرتے ............ اس کے علاوہ اور بہت کچھ

## اعمال شر نمبر

مولف: (مولانا حسن الہاشمی)

جنوری رفروری (2007ء) — قیمت: 700 روپے — فوٹوسٹیٹ اعلیٰ پیپر

☆ صنم خانہ عملیات ☆ بغض وعداوت کے اعمال ☆ زبان بندی کے اعمال ☆ متفرق اعمال ☆ باب العقود ☆ کٹ پیس ☆ روحانی ڈاک ☆ معارف الاعداد ☆ علم الاعداد بذریعہ علم اہرام ☆ طلسم خاتم العیون ☆ راز کی باتیں ☆ علم ہیمیا ☆ اعمال شر ☆ طلسم حجاب الابصار ☆ بغض وعداوت کے طلسماتی اعمال ☆ تسخیر ہمزاد کے شہرہ آفاق عملیات ☆ دعا برہتیہ کے اعمال ☆ گرہن اور حروف صوامت ☆ عمل بندش ☆ شمس وقمر گرہن اور حروف صوامت ☆ عجیب وغریب داستان ☆ اوقات 2007ء عاملین کی آسانی کے لئے ☆ اعمال شر کے موثر ترین اوقات ☆ شرف زہرہ ☆ شرف شمس ☆ تثلیث عطارد ومشتری ☆ تربیع شمس ومریخ ☆ اسرار حروف ☆ ہبوط شمس ☆ قران مریخ وزحل ☆ کرایہ داروں سے نجات کے لئے وغیرہ وغیرہ

خط وکتابت: مکتبۃ العارف، دارالعمل چشتیہ، پوسٹ بکس 9119، لاہور
042-35410586 — imo — Viber — WhatsApp — 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, maktabatulaarif@gmail.com

# مغفرت کا موثر وظیفہ

مرتب: عالم فقری

اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ﴿۲۰﴾ (المزمل: ۲۰)

''بیشک اللہ بخشنے والا، رحم کرنے والا ہے''

اللہ تعالیٰ ہماری خطاؤں کو معاف کرنے والا ہے کیونکہ وہ غفور الرحیم ہے۔ یہ وظیفہ جمالی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے رحم اور بخشش مانگنے کے لئے یہ وظیفہ بہت اچھا ہے کیونکہ اس وظیفہ کو کثرت سے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ تمام گناہ معاف کردے گا اور آخرت میں بخش دے گا۔ لہٰذا اگر کسی سے دانستہ یا نادانستہ کوئی گناہ سرزد ہو جائے تو اس صورت میں اسے پڑھنا ضروری ہے تاکہ اللہ تعالیٰ ناراض نہ ہو اور کی ہوئی غلطی کو معاف فرمادے۔ اسے پڑھنے کے چند طریقے مندرجہ ذیل ہیں:

ا۔ گناہوں کی بخشش اور معافی کے لیے اسے کثرت سے پڑھنا چاہیے۔ جو شخص پہلی مرتبہ اعتکاف میں بیٹھا ہو، اسے چاہیے کہ اس وظیفہ کو روزانہ چودہ ہزار (۱۴۰۰۰) مرتبہ پڑھے اور اس تعداد کو چوبیس گھنٹے میں پورا کرلے تو کوئی حرج نہیں۔ ان شاء اللہ، اللہ تعالیٰ اس کے تمام گناہ معاف کردے گا۔ اس کے علاوہ اس آیت کو شب برأت اور شبِ قدر میں پڑھنا بھی بہت مفید ہے کیونکہ جو شخص اپنے گناہوں پر نادم ہو کر اللہ کے حضور یہ وظیفہ پڑھے گا، اللہ اس کے سابقہ گناہ ضرور معاف کردے گا۔

اس وظیفہ کو معمول میں ہر نماز کے بعد بھی چند بار پڑھ لینا بہت اچھا ہے۔ کیونکہ اس طرح ہونے والے گناہ معاف ہوجاتے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہو سکے تو صبح شام گیارہ گیارہ مرتبہ اس کا ورد کرلینا بھی بہت مفید ہے۔

۲۔ اس وظیفہ کے پڑھنے سے دنیاوی پریشانیاں بھی دور ہو جاتی ہیں اور دنیاوی نعمتیں حاصل ہوتی ہیں۔ اگر کسی پر کوئی یکدم پریشانی آجائے تو اسے چاہیے کہ چند آدمی اکٹھے کرے اور شاروں پر سوا لاکھ مرتبہ اس کا ورد کروائے اور خود بھی اس کے ساتھ شامل رہے۔ ان شاء اللہ پریشانی دور ہو جائے گی۔ ہر قسم کی شدت اور موذی جانوروں سے محفوظ رہنے کے لیے بھی یہ ورد بہت موثر ہے۔

۳۔ حضرت امام جعفر صادقؒ کا قول ہے کہ جب کسی پر روزی کی تنگی ہو جائے یا اولاد وغیرہ نہ میسر آتی ہو تو اسے چاہیے کہ خلوت کے مقام پر بیٹھے اور اس وظیفہ کو کثرت سے پڑھے۔ اس کے بعد اللہ کی بارگاہ میں خلوصِ دل سے توبہ کرے اور آئندہ کے لیے اللہ سے پختہ وعدہ کرے۔

ان شاء اللہ جو بھی اللہ سے طلب کرے گا، اللہ اسے خالی نہیں رہنے دے گا۔

۴۔ ایک عامل کا قول ہے کہ اگر کسی کو بخار آتا ہو یا سر میں درد رہتا ہو تو روٹی کے ٹکڑے پر تین مرتبہ زعفران سے یہ آیت لکھ کر کھلا دیں، ان شاء اللہ صحت یابی ہو جائے گی۔

# عام اجازت والے اعمال

مولانا محمد شہزاد قادری ترابی

## نافرمان وضدی اولاد ہوتو

**وظیفہ**: اَللّٰهُ يَجْتَبِيٓ اِلَيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَيَهْدِيٓ اِلَيْهِ مَنْ يُّنِيْبُ

**فضیلت**: اگر کسی کا بچہ نافرمان اور ضدی ہوتو اس دعا کو گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر بچے کے سر پر ہاتھ رکھ کر دم کریں۔

## بیوی یا شوہر ناراض ہوجائے تو یہ پڑھیں

**وظیفہ**: یَامَانِعُ

**فضیلت**: اگر بیوی ناراض ہوتو شوہر اور اگر شوہر ناراض ہوتو بیوی سونے سے پہلے بستر پر بیٹھ کر بیس (۲۰) مرتبہ اس اسم کو پڑھے، صلح ہو جائے گی۔

**دوسرا وظیفہ**: یَااَوَّلُ

**فضیلت**: جو شخص ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اس اسم کو پڑھ لے، اس کی زوجہ اس سے محبت کرے گی۔

**تیسرا وظیفہ**: یَاوَدُوْدُ

**فضیلت**: جو شخص ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر کھانے پر دم کرے گا اور بیوی کے ساتھ بیٹھ کر کھائے گا تو میاں بیوی کا جھگڑا ختم ہوجائے گا اور باہمی محبت پیدا ہوگی۔

**چوتھا وظیفہ**: اَلْوَلِیُّ

**فضیلت**: جو شخص اپنی بیوی کی بری عادتوں اور خصلتوں سے خوش نہ ہو، بیوی جب اس کے سامنے آئے وہ اس اسم کو پڑھے، وہ نیک خصلت ہو جائے گی۔

## غصہ دور کرنے کے لئے

**وظیفہ**: وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۳۴﴾ (اٰلِ عمران: ۱۳۴)

**فضیلت**: غصہ دور کرنے کے لئے ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ، اکیس (۲۱) دن تک چینی پر دم کر کے پلائیں۔

**دوسرا وظیفہ**: یَارَءُوْفُ

**فضیلت**: جو شخص دس (۱۰) مرتبہ درود شریف اور دس (۱۰) مرتبہ اس اسم کو پڑھے تو اس کا غصہ رفع ہوجائے گا اور اگر دوسرے غضبناک شخص پر دم کرے تو اس کا غصہ بھی دفع ہوجائے گا۔

**تیسرا وظیفہ**: جس شخص کے خاوند کو غصہ آتا ہو تو جب بھی شوہر کو پانی دے، بیس (۲۰) مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائے، غصہ ختم ہوجائے گا۔

## عزیز و اقارب کو جمع کرنے کے لئے

**وظیفہ**: یَاجَامِعُ

**فضیلت**: جس شخص کے عزیز واقارب منتشر ہو گئے ہوں وہ چاشت کے وقت غسل کر کے آسمان کی طرف منہ کر کے دس (۱۰) مرتبہ، یہ اسم پڑھے اور ایک انگلی بند کرلے۔ اسی طرح ہر دس (۱۰) مرتبہ پر ایک انگلی بند کرتا جائے۔ آخر میں دونوں ہاتھ منہ پر پھیرے، ان شاء اللہ سارے عزیز واقارب جمع ہوجائیں گے۔

## حاکم، افسر مہربان ہوجائیں گے

**وظیفہ**: یَاعَزِیْزُ

**فضیلت**: جو شخص اس اسم کو اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر کسی جائز کام کے لئے حاکم یا افسر کے پاس جائے گا تو وہ اس پر مہربان ہوجائے گا۔

## مخلوق اس پر مہربان ہوگی

**وظیفہ**: یَارَحِیْمُ

**فضیلت**: جو شخص روزانہ ہر نماز کے بعد سو (۱۰۰) مرتبہ اس کو پڑھے گا، وہ تمام دنیوی آفتوں سے محفوظ رہے گا اور تمام مخلوق اس پر مہربان ہوگی۔

# قرآنی سورتوں کے فضائل

حضرت مولانا امداد اللہ انور مدظلہ العالی

## سورۂ بقرہ اور آل عمران کی تلاوت کا ثواب

**حدیث:** حضرت ابوامامہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے آنحضرت ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا:

**ترجمہ:** ''تم قرآن پاک کی تلاوت کیا کرو کیونکہ یہ اپنے پڑھنے والوں کی قیامت کے دن شفاعت کرے گا۔ ان دو نورانی سورتوں (یعنی) سورۂ بقرہ اور سورۂ آل عمران کی تلاوت کیا کرو کیونکہ دونوں قیامت کے دن اس حالت میں آئیں گی گویا کہ یہ دو بادل ہیں یا دو حصے ہیں، جنہوں نے اپنے پر پھیلائے ہوئے ہیں اور اپنے پڑھنے والوں کے حق میں شفاعت میں لگی ہوئی ہیں۔ سورۂ بقرہ کی تلاوت کیا کرو کیونکہ اس کا حاصل کرنا برکت ہے اور چھوڑنا حسرت ہے اور اس کی تلاوت کرنے کی لوگوں میں ہمت نہیں ہے۔''

حضرت معاویہ بن سلامؒ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ یہاں باطل لوگوں سے مراد جادوگر ہیں۔ (مسلم شریف)

## سورۃ کہف کی تلاوت کا ثواب

**حدیث:** حضرت ابوسعید خدریؓ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**ترجمہ:** ''جس نے سورۂ کہف کو اسی طرح سے تلاوت کیا، جس طرح سے نازل کی گئی ہے (یعنی تجوید کے ساتھ پڑھا) تو یہ اس کیلئے روزِ قیامت میں نور ہوگی اس کے مقام سے لے کر مکہ تک۔ اور جس نے اس کی آخری دس آیات کی تلاوت کی، پھر دجال کا ظہور ہوگیا تو دجال کا اس پر غلبہ نہ ہو سکے گا۔ اور جس نے وضو کیا، پھر یہ دعا پڑھی سبحانك اللّٰھم وبحمدك لا الہ الا انت استغفرك واتوب الیك تو اس کو ایک صحیفہ میں لکھ کر اس پر مہر لگا دی جائے گی، جس کو قیامت تک کیلئے نہیں کھولا جائے گا (اور قیامت کے دن اس کو کھول کر اس کی برکت سے پڑھنے والے کی مغفرت کر دی جائے گی، ان شاء اللہ)۔'' (رواہ الحاکم وقال صحیح علی شرط مسلم)

## سورۂ دخان کی تلاوت کا ثواب

## ستر ہزار فرشتے استغفار کریں گے

**حدیث:** حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**ترجمہ:** ''جس نے رات کے وقت سورۂ دخان کی تلاوت کی، وہ صبح کو اس حالت میں اٹھے گا کہ اس کیلئے ستر ہزار فرشتے استغفار کر رہے ہوں گے۔'' (ترمذی باسنادہ)

## آخری دو سورتوں کا ثواب اور فضیلت

**حدیث:** حضرت عقبہ بن عامرؓ فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**ترجمہ:** ''تم نے دیکھا نہیں ان آیات کو جو آج رات نازل ہوئی ہیں۔ ان کی مثال نہیں دیکھی گئی ''قل اعوذ برب الفلق'' اور ''قل اعوذ برب الناس''۔ (مسلم وابوداؤد)

**حدیث:** حضرت جابر بن عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ جناب رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**ترجمہ:** ''اے جابر پڑھو''۔ میں نے عرض کیا ''میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان جائیں۔ کیا پڑھوں؟'' آپ ﷺ نے فرمایا ''قل اعوذ برب الفلق'' اور ''قل اعوذ برب الناس''۔ تو میں نے ان کو پڑھا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''ان کو پڑھتے رہنا۔ ایسی سورتوں کی مثل تم ہرگز نہ پڑھو گے''۔ (نسائی، ابن حبان)

# اسماء النبی ''عاقب و یٰسٓ'' صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے خواص

علامہ محمد جاوید

## حاجت روا

ہمہ اقسام کی حاجات دینی اور دنیاوی کے جلد پورا ہونے اور ان میں کسی بھی قسم کی رکاوٹ نہ ہونے پائے تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے چالیس یوم تک روزانہ بعد از نماز فجر اسم مبارک ''عاقب ﷺ'' ایک سو تہتر مرتبہ پڑھیں اور اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔

ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت کوئی بھی مشکل یا حاجت روا نہ ہوتی ہو خواہ کتنی ہی ناممکن نظر آتی ہو، بفضلہ تعالیٰ روا ہو جائے گی اور اس کا حصول بآسان ہوگا۔

اگر اس عمل کو تازندگی اپنا معمول بنالیا جائے تو کبھی بھی کسی مشکل کا بفضلہ تعالیٰ سامنا نہ کرنا پڑے گا۔

## ہر مراد پوری ہو

ہر قسم کی مرادوں کے پورا ہونے کیلئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ رات کو اکتالیس یوم تک ننگے سر، کھلے آسمان تلے کھڑے ہو کر اسم مبارک ''یٰسین ﷺ'' اکتالیس مرتبہ اور اول و آخر درود شریف ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔ اس کے علاوہ بعد از نماز فجر ذیل کا نقش سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر اس پر اسی درود پاک کا اول و آخر اکتالیس، اکتالیس مرتبہ اور اسی اسم مبارک کا سات سو سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت کبھی بھی کسی مراد کے حصول میں ناکام نہ ہوں گے اور ہر جائز حاجت بفضلہ تعالیٰ پردہ غیب سے پورا ہوا کرے گی، بے حد مجرب ہے۔

درود پاک: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا وَ مُرْشِدِنَا وَ رَاحَۃِ قُلُوْبِنَا وَ طَیِّبِ ظَاھِرِنَا وَ بَاطِنِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ وَ اَھْلِ بَیْتِہٖ وَ اَوْلِیَآءِ اُمَّتِہٖ وَ اَھْلِ طَاعَتِکَ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔

نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ |
| یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ |
| یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ |
| یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ |
| یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ |
| یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ | یٰسٓ |

یٰسٓ والقراٰن الحکیم انک لمن المرسلین

بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

# آئیے! جادو اور سحرِ مسلسل کو شکست دیں

مولانا علی آفاق (ناظم روحانی علاج گاہ)

آج کے پُرفتن، فساد بھرے، حسد و بغض، کینہ پروری، کسی کی خوشی ایک نہ بھانے والے زمانے میں لوگوں نے لڑائی، جھگڑے، فساد، قتل وغارت گری، تھانہ، کچہری سمیت ہر اس چیز سے عموماً ہاتھ کھینچ لیا ہے جس میں دشمنی اور دشمن کا واضح اور صاف طور پر علم ہو۔ پہلے پرچہ، کچہری، ضمانت، وکیل، گواہ، جرح، عدالت، جج وغیرہ کے معاملات میں وقت کافی خرچ ہوتا تھا۔ بدنامی کا خطرہ رہتا تھا۔ کمزور طاقتور سے بدلہ لینا محال اور ناممکن سمجھ کر اپنی قسمت کو کوسنے دیا کرتا تھا۔ جن بوڑھے ماں باپ کی نرینہ اولاد نہ ہوتی تھی، وہ اپنی بیٹیوں کی عزت کی خاطر کسی ظالم کے ظلم کے خلاف ناصرف خاموش رہتے تھے بلکہ آواز اٹھانا اپنی بچیوں کی عزت و ناموس کے خلاف سمجھتے تھے۔ مگر جیسے جیسے زمانہ ترقی پذیر ہوا، اخلاقی اقدار زوال پذیر ہوگئے۔ جس کی وجہ سے لوگوں نے روحانی مقابلے کیلئے کمر کس لی ہے۔ اب ذرا سا کوئی اونچی آواز میں بات کرے تو فوری طور پر کالے علم والے کے پاس جا کر اس کی زبان بندی کروادی، اس کو اپنے مقابلے میں مسخر کروالیا، کسی بھاری سیٹھ نے ملازم کو کسی بات پر جھاڑ پلادی تو نوکر فوری طور پر جادو کروانے کیلئے باباجی کی خدمت میں حاضر ہو کر سیٹھ صاحب کو سبق سکھانے کیلئے مال و زر باباجی کے قدموں میں نچھاور کرنے کے لئے تیار ہو جاتا ہے۔ جہاں کہیں کسی دکان دار نے یا کسی گھر والے نے کسی فقیر کو خیرات دینے سے انکار کردیا یا پھر ڈانٹ پلادی تو فوری طور پر باباجی سے مل کر ان کے خلاف کوئی غلیظ اور گندہ عمل کروادیا۔ کسی سے حسد کی بنیاد پر اولاد کی بندش کروادی۔ کسی سے کینہ کی بنیاد پر بیٹی، بیٹے کی نکاح، شادی کی بندش کروادی۔ ادھر کسی کی شکل وصورت، کاروبار، صحت اچھی لگی اور حسد کی بنیاد پر اس کی صحت کے خلاف جادو کروادیا۔ میاں بیوی کی مثالی محبت اور اچھا سلوک دل کو نہ بھایا تو ان کے درمیان اختلافات اور بالآخر بیوی کو طلاق کروانے کا عمل کروادیا۔ جادو کے ذریعے گھروں کا سکون برباد کرنے پر حاسدین لاکھوں روپے مخالفین کی صحت، نوکری، کاروباری استعداد و معاشی حالات، گھریلو زندگی کے برباد کرنے میں خرچ کرتے ہیں۔ گھروں میں خون کے چھینٹے، سر درد، چکر، الٹیاں، سایوں کا نظر آنا، خوف کا محسوس ہونا، غیبی مخلوقات کی موجودگی کے احساس کے ساتھ اپنے اوپر زبردست دباؤ محسوس ہونا، کپڑوں کا کٹ جانا، اولاد کا نافرمان ہوجانا، گھر میں کیڑوں کی کثرت، بدبو آنا، خوشبو آنا، جنات کا حاضری اور ظاہری طور پر دورے کی کیفیت محسوس ہونا وغیرہ...... ایسی علامات ہیں جن کے لئے زبردست اور درست سمت میں علاج کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ خود سے وظائف پڑھنا کبھی فقط تباہی اور بربادی کا پیشہ خیمہ بن جاتے ہیں۔ ادارہ دارالعمل چشتیہ نے سالہا سال کے تجربے کے بعد ہزاروں کی تعداد میں مریضوں پر تجربات کے بعد ایک مضبوط روحانی حل نکالا ہے۔ مسلسل جادو کا شکار رہنے والے خاندانوں، گھرانوں اور افراد، جن کے پیچھے ان کے عزیز دوست احباب پچھلے 40,30,20 سال سے اور نسلوں سے لگے ہوئے ہیں اور ان کو ہنستا نہیں دیکھ سکتے، ایسے گھرانے کہ ادھر علاج کرواتے ہیں اور پھر دشمن دوبارہ عمل کروا کر ان کو بستر سے لگا دیتے ہیں، ایسے لوگ جو علاج کروا کر تنگ آچکے ہیں۔ مایوسی، ناامیدی اور پریشانی کو مقدر سمجھ کر قبول کر چکے ہیں، وہ ادارے کی روحانی علاج گاہ میں رابطہ کر کے فوری طور پر یہ عمل حاصل کریں اور آئندہ کے لیے شفاء اور حصار جس کو انگریزی میں Cure اور Secure کہتے ہیں، فوری حاصل کریں اور آئندہ ہمارے مضبوط عمل، روحانی سپورٹ، توجہ، طاقت اور اپنی ہمت، عزم اور حوصلے کو بروئے کار لاتے ہوئے اپنے دشمن کو شکست دیں اور اپنی اور اپنی نسلوں کی جسمانی اور روحانی حفاظت یقینی بنائیں۔

# اُمنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف** امنت باللہ کا عمل ایک خاص عمل ہے، جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ کوئی حافظ ہے تو کوئی قاری۔ کوئی عالم ہے تو کوئی شیخ الحدیث۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق بھی مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑے ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

اس عمل کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ عرب ممالک میں بہت اچھا کام کرتا ہے۔ پاکستان سے بیٹھے عرب ممالک کا کام ہو جیسے سعودی عرب میں کوئی مریض ہے تو صرف مریض کے لئے پڑھنے سے اس کا فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس کے پیچھے جو بڑے جنات ہیں، ان کا پیچھے سے تعلق سعودی عرب کے بڑے جنات سے ہے۔ اور پاکستان میں ان کی ایک بڑی جیل ٹھٹھہ کی طرف ہے جہاں سرکش قسم کے جنات اور شیاطین کو قید کیا جاتا ہے۔

**کل چھ درجوں کی زکوۃ دے سکتے ہیں۔ 6100 روپے میں پہلے تین درجوں کی زکوۃ نکلوائی جاتی ہے۔**

**اجازت کون لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے** اُمنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کر سکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جا سکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: * ہر قسم کے جادو کا علاج * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جنات سے نجات * مسلط جن کو حاضر کرنا * جنات کو جلانا * جنات کو بوتل میں بند کرنا * جگہ سے جادو جنات نکالنا * روحانی تشخیص * محبت اور حاضری مطلوب * زبان بندی اور جدائی * مختلف بیماریوں کا علاج * تسخیر و شادی کے لئے * ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا پہلے سے فنِ عملیات سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ جتنا دیندار ہوگا، اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی -/6100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ / کوریئر چارجز**

**جنات کی جماعت** اجازت لینے سے صرف اس عمل کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اگر کوئی چاہتا ہے کہ مجھے جنات کی جماعت ملے اور خاص میرے لئے ہو تو اس کے لئے چلّہ کرنا شرط ہے۔ چلہ کی کامیابی پر مسلمان مردوں اور عورتوں پر مشتمل جماعت حاصل ہوتی ہے جو عامل کے ہر جائز کام میں غیبی معاونت کرتی ہے۔ اگر عامل کی نظر کھلی ہو تو وہ آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے۔ ورنہ کسی بھی ایسے بچے، مرد یا عورت کے ذریعے آمنے سامنے بات چیت کر سکتا ہے، جس کی نظر کھلی ہو۔ چلہ بہت آسان ہے۔ کوئی پرہیز نہیں۔ نہ ہی کسی قسم کا ڈر اور خوف اور نہ ہی رجعت ہوتی ہے۔

# سب یہ استاد العاملین کا فیض خاص ہے

تحریر: مولانا سلیم اللہ ظفر

میری عملیاتی دنیا کی ابتداء بھی میرے استاد محترم حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب ہیں اور میری عملیاتی دنیا کی انتہا بھی میرے استاد محترم ہی ہیں۔ میں نے عملیاتی زندگی اور عملیاتی علوم کی ''الف'' سے لے کر ''ی'' تک سب کچھ انہی سے سیکھا ہے اور آج تک کبھی بھی یہ ضرورت محسوس نہیں کی اور نہ ہی کروں گا کہ میں کسی اور کے پاس جاؤں۔ جب سب کچھ ایک جگہ سے ہی مل گیا اور میری توقع اور میری سوچ سے بڑھ کر مل گیا تو مجھے کسی اور جانب جانے کی بلکہ دیکھنے کی بھی کیا ضرورت ہے۔

استاد محترم کے دامن سے وابستہ ہونے کے بعد کی زندگی اور اس سے پہلے کی زندگی میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ ہر طریقے اور ہر لحاظ سے اور ہر زاویے سے جب میں اپنے آپ کو دیکھتا ہوں تو میں یہ سمجھتا ہوں کہ میرے استاد نے مجھے زمین سے اٹھا کر آسمانوں کی بلندیوں تک پہنچا دیا ہے۔ استاد جی سے حاصل کیے ہوئے فیض سے ایک دنیا فائدہ اٹھا رہی ہے۔ میں جہاں جاتا ہوں فتح میری ہوتی ہے، کامیابی میری ہوتی ہے، الحمدللہ کبھی کسی جگہ پر ناکامی کا سامنا نہیں کرنا پڑا، بڑے سے بڑے اور الجھے سے الجھے اور پیچیدہ سے پیچیدہ کیس کو لیا۔ اس میں ہاتھ ڈالا۔ اس کی ذمہ داری لی۔ اللہ نے مجھے میرے استاد کی برکت سے بہت عزت اور سرخروئی سے نوازا۔ اصل میں یہ ساری بات ہوتی ہے۔ اپنے استاد سے محبت، اپنے استاد سے اعتقاد کی، اپنے استاد پر یقین کی، اپنے استاد پر بھروسہ کی، اپنے استاد سے چاہت کی، اپنے استاد سے تعلق کی، اپنے استاد کے عزت کی، اپنے استاد کے احترام کی، اپنے استاد کے تقدس کی، اپنے استاد کی قدر کی، اپنے استاد سے پیار کی، اپنے استاد سے عقیدت کی، ہاں جی پھر ایسا فیض ملتا ہے۔ پھر ایسی کامیابی ملتی ہے، پھر ایسی عزت ملتی ہے بہت جگہ بہت کامیابیوں کو سمیٹا، بلکہ اگر میں یوں کہوں تو بے جا نہ ہوگا۔ کہ زندگی کا شعور ہی اب آیا ہے۔ زندگی گزارنے کا ڈھنگ ہی اب آیا ہے۔ روحانیت کا پتا ہی اب چلا ہے۔ گزشتہ دنوں قصور سے میں ایک عجیب غریب روحانی کیس آیا۔ کسی عورت پر جن کی حاضری ہوئی، حاضری بھی بہت سخت اور عجیب قسم کی تھی، بڑے بڑے عاملین حضرات وہاں تشریف لے گئے، ہر ایک نے اپنی اپنی کوشش کی۔ جنات کی بھی ایک لمبی لائن تھی، ہر عامل نے اپنے اپنے طریقے سے جنات کو گرفتار کیا، تعویذات دیے، دم کیا، علاج کیا، چند دن فرق رہنے کے بعد پھر وہی معاملہ بن جاتا تھا۔ ان کے سب گھر والے بہت تنگ آ چکے تھے۔ بہت ہی زیادہ پریشان تھے، ایک دن جب حاضری کی کیفیت شروع ہوئی تو اس جن نے بتلایا کہ مجھے فلاں عامل نے بھیجا ہے، میں نہیں جاؤں گا اور نہ ہی کوئی میرا کچھ بگاڑ سکتا ہے اور نہ ہی کوئی مجھے گرفتار کر سکتا ہے اور نہ ہی میرے اوپر کوئی قابو پا سکتا ہے۔ ہر آنے والے عامل سے یہ کہتا تھا کہ تم میرے ہو تم سے کچھ نہیں ہوگا، بس ایک عامل ہے۔ اس علاقے میں جس سے مجھے ڈر لگتا ہے، لیکن وہ نہیں آئے گا، تمہارے پاس نہیں آئے گا۔ اس کا استاد بہت بڑا ہے۔ اس نے بہت بڑے استاد سے علم سیکھا ہے۔ صرف وہ آئے تو مجھے بھی آزاد کروائے اور آپ کو بھی اس پریشانی سے نجات دلائے لیکن میں نہیں بتاؤں گا وہ مجھے پکڑ لے گا، مارے گا، جلائے گا۔ اس لڑکی کی ساس بہت تیز طرار تھی، اس نے اس کیلئے گوشت پکایا اور اس کو کھلانے کے بعد کہا کہ مجھے بتلا دو کہ وہ عامل کون ہے۔ میں کسی کو نہیں بتلاؤں گی تو اس نے کہا کہ وہ قاری سلیم اللہ ظفر ہے۔ بیدیاں رہتا ہے، اس کا استاد ڈاکٹر خالد مقبول ہے، جو لاہور میں رہتا ہے، یہ سن کر وہ تلاش کرتے کرتے میرے پاس پہنچے اور ساری کارگزاری سنائی اور اس معاملے میں جان چھڑانے کی بات کی، الحمدللہ اللہ کے فضل سے اپنے استاد کی دعاؤں سے یہ مسئلہ بھی بڑی آسانی اور کامیابی سے حل ہو گیا۔ میری روحانی درسگاہ کے تمام نئے اور پرانے طلباء وطالبات سے گزارش ہے کہ انہیں اللہ کا شکر ادا کرنا چاہیے کہ اللہ نے ہمیں ایسی ہستی عطائی فرمائی ہوئی ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ ان کی زندگی میں برکت اور درازی عطا فرمائے، ان کا سایہ تا دیر ہمارے سروں پر سلامت رکھے۔ ان سے پورا پورا فیض حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ ان کے دامن سے وابستہ ہونے سے در در کی خاک چھاننے سے بچا لیا۔ مجھے اپنے استاد جی سے سب کچھ مل گیا اور بہت کچھ مل گیا۔ الحمدللہ۔

# لوح حصول مراد و مطلوب

تحریر: جناب عزیز الرحمن سروری قادری

کرشمات جفر اسرار و رموز فیوض و برکات کا مظہر ہے۔ اہل علم حضرات علم الاعداد، علم الجفر کے فن و مہارت سے بخوبی واقف ہیں اور علم جفر کا اظہار قرآن پاک میں واضح طور پر ہے اور پوشیدہ بھی۔ گزشتہ سال میں نے تمام جنتری اور رسالوں میں لوح تسخیر قلوب پر مضمون لکھا۔ الحمدللہ اس مضمون سے بہت لوگوں نے فائدہ اٹھایا اور مضمون پاکستان بھر میں بہت مشہور و مقبول ہوا۔ لہٰذا اسی سلسلے کو بحال کرتے ہوئے وصل مزار مطلوب اور تسخیر خصوصی کے حوالے سے ایک بار پھر علم جفر کا ایک خاص چلتا ہوا قائدہ اور عمل لے کر قارئین کرام کے لیے حاضر خدمت ہوں۔ قارئین کرام! لوح حصول مراد ذوالکتابت قائدہ پر مشتمل ایک پر تاثیر اور لازوال لوح ہے۔ میں یہاں پر نقوش کی تاثیر کے لحاظ سے مختصر گفتگو کرتا ہوں تاکہ طالب علم حضرات کے علم اور شوق میں اضافہ ہو۔ جس طرح اعدادی اور حروفی نقش کے فوائد الگ الگ ہوتے ہیں ٹھیک اسی طرح منسوبی اور معکوسی چال سے بھی جدا جدا فوائد حاصل کیے جاسکتے ہیں۔ عناصر اربع کے حوالے سے نقش مثلث اور مربع مزاجی طور پہ آتشی، خاکی، آبی اور بادی چال پر تقسیم کیے گئے لہٰذا ذوالکتابت نقش تمام مزاج کا مجموعہ ہوتا ہے۔ خاص طور پہ علم نجوم اور جفر کے ماہرین سائل کی حاجت اور مطلوبہ مقصد کے معیار سے نقوش و الواح وغیرہ تیار کرتے ہیں تاکہ سائل کی حاجت بھی پوری ہو جائے اور اسے تندرستی، خوشحالی، استحکام، کامیابی و کامرانی حاصل ہو جائے۔ ذوالکتابت کے باب میں تسخیر خصوصی کے حوالے سے نقش مربع مخمس اور مسبع میں درجہ کمال کی قوت موجود ہے یہاں تک تفصیل بیان کرنے کے بعد صرف اتنا اور بیان کروں گا کہ سمجھدار کے لیے اشارہ ہی کافی ہے۔ اب لوح قفل مطلوب کے فوائد درج کرتا ہوں تاکہ قارئین کرام! استفادہ کریں۔

## فوائد

اس لوح مبارکہ کی برکت سے حصول مراد، حصول محبوب و مطلوب، حصول جائز محبت و رشتہ، حصول مکان و دکان، حصول جائیداد، زمین، پراپرٹی، باغات، فیکٹری، ملازمت، نوکری، تسخیر عام و خاص، تسخیر عزیز و اقارب، بہن بھائی، رشتہ دار خاص طور پر کوئی خاص آدمی جس کی کسی بھی بات پر کسی سے نہ بنتی ہو یا کسی شخص نے کسی کا حق غصب کیا ہوا ہو، یا گھر کے افراد میں بے قدری، بے عزتی کے معاملات ہوں، خاص طور پر گھر کے افراد میں باہمی محبت و اتفاق کو قائم رکھنے کے لیے سریع الاثر عمل ہے۔ عرصہ دراز سے کسی جائز خواہش کے حصول کیلئے جو کسی بھی طرح سے پوری نہ ہوتی ہو اور تسخیر عام و خاص کے حوالے سے بھی اس لوح مبارکہ کو بنا کر اپنے پاس رکھیں، جو خاص مقصد اب تک آپ کا خواب رہا، اس مقصد کی تکمیل کے لیے اس لوح مبارکہ میں بے پناہ تاثیر موجود ہے۔

یہ عمل گزشتہ گیارہ سال سے میرے تجربے میں ہے، اب تک ہزاروں افراد اس عمل کی برکت سے فیض یاب ہو چکے ہیں۔

## ترکیب نقش و عمل

یاوَدُوْدُ                    ۷۸۶                    یاوَدُوْدُ

| اِنَّ | رَبِّیْ | رَحِیْمٌ | وَدُوْدٌ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۱۹ | ۵۲ | ۲۱۱ |
| ۱۸ | ۲۵۶ | ۲۱۴ | ۵۳ |
| ۲۱۳ | ۵۴ | ۱۷ | ۲۵۷ |

یاوَدُوْدُ                    یاوَدُوْدُ

سب سے پہلے یہ ضروری ہے کہ کسی بھی عامل کامل سے اجازت طلب کر کے آیت مبارکہ اِنَّ رَبِّیْ رَحِیْمٌ وَدُوْدٌ کسی بھی نوچندی جمعرات یا اتوار سے 313 مرتبہ چالیس دن تک پڑھیں۔ اس میں یہ فائدہ ہے کہ آپ اس آیت کی زکوٰۃ صغیرہ ادا کر کے اس آیت مبارکہ کے عامل ہو جائیں گے۔ اس کے بعد کسی بھی نوچندی جمعرات یا اتوار کو ساعت سعید میں باوضو حالت میں دو عدد میٹرو ملن اگربتیاں روشن کر کے عرق گلاب، زعفران اور عنبر کے خوشبودار محلول سے لوح مبارکہ تیار کر کے اپنے پاس رکھیں۔

(بقیہ ص 27 پر)

# حاضرات کے اعمال

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حاضرات

٦٦ ٧٨٦ ٦٦

| ١٩ | ٢٣ | ٢٦ | ١٢ |
|---|---|---|---|
| ٢٥ | ١٣ | ١٨ | ٢٤ |
| ١٤ | **٢٨** | ٢١ | ١٧ |
| ٢٢ | ١٦ | ١٥ | ٢٧ |

٦٦ ٦٦ ٦٦ ٦٦ ٦٦

مندرجہ بالا نقش کے سولہویں خانہ کو سیاہ کر کے عطر لگائیں اور بچہ کو سیاہ خانہ میں دیکھنے کو کہیں اور عامل سیاہ خانہ اور معمول پر ''یَا حَسِیْبُ'' پڑھ پڑھ کر دم کرتا رہے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔ پھر آپ بچہ کی معرفت سوال و جواب کا سلسلہ شروع کریں۔ ہر قسم کے سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔

## حاضرات

عَلَّمُ مُلَّمُ لَوْلَامُ اللہ

حاضرات جلد دکھلا کُھلَّم کُھلّا

طریقہ: کسی طفلِ نابالغ کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائیں اور معمولی سا تھوڑا سا عطر گلاب لگائیں اور آپ (عامل) بچہ پر اور ناخن پر 41 مرتبہ مذکورہ بالا عبارت پڑھ پڑھ کر دم کرے۔

تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا اور پھر آپ بچے کی معرفت ہر قسم کے سوالات کے جوابات تسلی بخش و سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔

یہ حاضرات سفلی عمل ڈھائیہ سے تعلق رکھتی ہے۔ عجیب و غریب کرامت کی حامل ہے۔ ہر چیز معلوم کریں اور سو فیصد درست معلوم کریں۔

## حاضرات بر آئینہ (خود بینی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ هُوَ الْاَسَامَةُ سِرِّ نَہٗ یَا کَرِیْمُ

ترکیب: نوچندی جمعرات کو بعد نمازِ عشاء ایک نیا آئینہ لے کر اس میں دیکھتے ہوئے عمل مذکورہ بالا کو گیارہ سو بار روزانہ پابندی کے ساتھ اکتالیس روز تک پڑھیں۔ آپ اس عمل کے عامل ہو جائیں گے۔ پھر جب بھی کوئی مسئلہ در پیش ہو تو آپ اس آئینہ کو سامنے رکھ کر مندرجہ بالا عزیمت 41 مرتبہ پڑھ کر اپنے سینے پر دم کریں اور ہر سوال کا جواب سو فیصد درست و شرطیہ معلوم کریں۔ اس عمل میں بچہ کی ضرورت نہیں۔ آپ خود حاضرات کا مشاہدہ کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

## حاضرات

اللہ ہادی نور نبیؐ دا۔ موج خضرؑ دی۔ زور علیؓ دا۔ حاضرات جلد حاضر ہو کیوں دیر لائیاں۔

ترکیب: کمرہ پاک وصاف ہو اور خوشبو سے معطر ہو۔ عامل اور معمول دونوں پاک وطاہر باوضو ہوں۔ چند عدد گلاب کے پھول اور ایک پاؤ برفی رکھیں اور برفی بعد حاضرات بچوں میں تقسیم کر دیں۔

کسی طفلِ نابالغ کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن یا ہتھیلی پر کاجل لگائیں اور اس پر تھوڑا سا عطر لگائیں۔ پھر بچہ کو اس سیاہ کاجل میں دیکھنے کا کہیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمؑ پڑھ کر مندرجہ بالا عزیمت کو 28 مرتبہ بچہ پر اور ناخن پر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ پھر آپ بچہ کی معرفت اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔

# رحمکاریہ جفر امراض کینسر

عامل جفار سید شعیب الرحمٰن شاہ کاکاخیل (ایبٹ آباد)

کینسر آج کل کے دور میں بہت عام بیماری ہو چکی ہے۔ زیادہ تر لوگ ہسپتالوں میں ختم ہو جاتے ہیں۔ اس کا مکمل علاج بذریعہ قرآن پاک ممکن ہے۔ اس کے کامیاب علاج کیلئے جو مریض لا علاج ہو چکے ہوں تو ان کے لئے آج کی محفل میں خزینہ روحانیات کیلئے امراض کینسر کے روحانی علاج کے ساتھ حاضر ہوں۔

مگر سب سے پہلے مندرجہ ذیل شرائط پر عمل کرنا ہوگا۔

مریض دو رکعت نماز نفل برائے توبہ پڑھے۔ سلام پھیر کر اس کا ثواب پنجتن پاکؑ کو اور چودہ معصومین علیہم السلام کو بخشیں پھر 313 مرتبہ استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب علیہ اور پھر 583 مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر ہاتھ اٹھائیں۔ دعا کریں کہ ''یا اللہ پاک! مجھے بخش دے۔ یا اللہ پاک! تیری طرف سے مجھ پر جو بیماری آچکی ہے، اس سے مجھے نجات دلا۔ یا اللہ پاک! مجھ میں اتنی طاقت نہیں ہے، میں ایک کمزور اور عاجز انسان ہوں، مجھے اس آزمائش سے نکال دیں۔ اے اللہ پاک! صدقہ پنجتن پاکؑ کے چودہ معصومین علیہم السلام کے، مجھ پر رحم فرما۔''

اس طرح یہ عمل 40 دن تک مریض خود پڑھیں۔ بلکہ تہجد کے ٹائم پڑھیں۔

ایک اور وظیفہ ہے: وافوض امری الی اللہ۔ ان اللہ بصیر بالعباد بحق لا الہ الا انت سبحانك انی كنت من الظالمین بحق لا الہ الا اللہ الملك القدوس الحق المبین وننزل من القرآن ماھو شفاء ورحمة للمومنین۔

یہ وظیفہ صبح وشام 41-41 مرتبہ پڑھا کریں اور پانی پر دم کر کے پیا کریں اور پھر عنبر وزعفران لے کر اس سے پہلے پوری سورہ الم نشرح لکھے اور ساتھ میں سات سلام 40 پرچیوں پر لکھ کر صبح وشام یعنی ایک پرچی کولر میں ڈال کر تمام دن وہ پانی پئیں۔

پھر مریض منگل اور ہفتہ کے دن سوا کلو خالص گوشت لے کر اپنے سر سے پھیر کر پھر اپنے ہاتھ سے ٹکڑے ٹکڑے کر کے بلیوں اور کوؤں کو کھلائے۔ آٹھ ہفتوں تک ہفتہ کے دن گوشت کا صدقہ دیں اور نو منگل تک چاول، باجرہ، مکئی، گندم، مسور دال، دال چنا...... سوا سوا کلو ڈال کر نو منگل تک یہ عمل سر سے پھیر کر کیڑے مکوڑوں اور پرندوں کی دعوت کیا کریں۔

اور اس طریقہ سے اس کے ساتھ ایک نقش جو کہ آیت شفا کا ہے، پیش کرتا ہوں۔ اس کو جب قمر مریخ کی تثلیث نظر ہو، اس کو لکھ کر پاس رکھیں اور مریض کے لئے لوح شرفِ مریخ بھی حاصل کریں تا کہ وہ پاس رکھیں۔ اس بیماری کے علاج کیلئے کل تین ماہ کا عرصہ ہے۔ دنیا میں ہر چیز کا ایک قاعدہ ہے۔ اگر قاعدے کے مطابق عمل کریں گے تو کامیابی یقینی ہے۔ مریض کو پہلے مندرجہ ذیل شرائط پر آمادہ کریں۔ اللہ کا حکم نہ ہو تو کوئی کام نہیں بن سکتا۔

## رحمکاریہ جفر امراض کینسر

میں پچھلے گیارہ سالوں سے سینکڑوں مریضوں کا علاج کر چکا ہوں اور مریض روزانہ 313 مرتبہ سونے سے پہلے یہ وظیفہ بھی پڑھتے ہیں۔

یا قوی یا متین بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ یہ وظیفہ 313 مرتبہ پڑھا کریں۔

اللہ پاک کی وحدانیت بیان ہو جاتی ہے اور محمد ﷺ پر درود شریف ہدیہ کیا جاتا ہے تو اللہ پاک کی رحمت جوش مارتی ہے۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ اللہ پاک آپ سب کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ میں نے اپنی طرف سے مکمل تفصیل لکھ دی ہے۔

پھر بھی کسی کو سمجھ نہ آئے تو ادارہ خزینہ روحانیات سے رجوع کریں۔

# روحانی مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دار العمل چشتیہ)

## موٹر سائیکل کی ضرورت ہے

**سوال** میں ایک مدرسہ کا طالب علم ہوں۔ گھر مدرسہ سے کافی دور ہے۔ میرے پاس موٹر سائیکل نہیں ہے، اس کے لیے کوئی وظیفہ عنایت فرما دیں تاکہ میری یہ مشکل دور ہو جائے۔ (م، عارف والا)

**جواب** آپ یَا مُغْنِیُ گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ روز پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ، چالیس دن کے اندر کوئی نہ کوئی انتظام ہو جائے گا۔ دنیاوی اعتبار سے بھی کوشش کرتے رہیں۔

*.............*.............*.............*.............*

## شیطانی عامل پیچھے پڑ گیا ہے

**سوال** میرے پیچھے ایک شیطانی عامل پڑ گیا ہے۔ پہلے میں اس کے پاس جاتا تھا مگر جب مجھے پتہ چلا کہ وہ کالا علم کرتا ہے، اس کے پاس شیطانی چیزیں ہیں تو میں نے اس سے کنارہ کشی اختیار کر لی۔ اس نے مجھے آیت الکرسی پڑھنے سے منع کیا ہوا تھا۔ جب سے میں علیحدہ ہوا ہوں، مجھے بہت تکلیف اور پریشانیوں کا سامنا ہے۔ جسمانی تکالیف کے ساتھ ساتھ مختلف قسم کی بندشیں بھی لگ گئی ہیں۔ میں نے کئی جگہ علاج کروایا مگر وقتی فائدہ ہوتا ہے۔ کچھ دنوں بعد ویسے ہی اثرات شروع ہو جاتے ہیں۔ اگر کوئی وظیفہ پڑھوں تو ایک دو دن سے زیادہ فائدہ نہیں ہوتا۔ مہربانی کر کے میری مدد کریں اور مجھے اس عذاب سے چھٹکارا دلائیں۔ میری زندگی اجیرن ہو گئی ہے۔ (اہم)

**جواب** سب سے پہلے تو یہ کام کریں کہ اس عامل کی دی ہوئی تمام چیزیں اپنے گھر سے نکال دیں۔ سب کو اکٹھا کر کے بہتے پانی میں بہا دیں۔ پھر سورۂ بقرہ ایک بار پڑھوا کر کافی زیادہ پانی پر دم کریں اور پورے گھر میں چھڑکیں۔ ہفتہ میں ایک بار پڑھوا لیا کریں اور سات ہفتے مستقل اس عمل کو کریں۔ اگر پہلے ہفتہ روز پڑھوا لیں تو بہت ہی اچھا ہوگا۔

جس دن سورۂ بقرہ پڑھی جائے، اسی دن تمام گھر والے یا وہ افراد، جو متاثر ہیں، اس دم شدہ پانی کو اپنے اوپر بہائیں۔ بہانا ایسے ہے کہ پانی ناپاک اور گندی جگہ نہ جائے۔ کپڑے پہن کر بھی اپنے اوپر بہایا جا سکتا ہے۔ طریقہ روحانی علاج گاہ فون کر کے سمجھ لیں۔

تمام گھر والے ایک وقت مقرر کر کے تین دن تک درج ذیل عمل کریں۔ پانی، چینی، نمک، آٹے اور خوشبو پر دم کرنا ہے۔

۱......گیارہ بار درود ابراہیمی

۲......گیارہ سو (۱۱۰۰) بار اس دعا کو پڑھیں:

أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

۳......تین سو تیرہ (۳۱۳) بار آیت الکرسی۔

۴......گیارہ بار درود ابراہیمی

تمام کلام پڑھ کر درج بالا چیزوں پر دم کریں اور ان چیزوں کو استعمال کریں۔ پانی پینا ہے، پورے گھر کے پاک کونوں اور دیواروں پر چھڑکنا ہے۔ آٹا، چینی اور نمک کھانے میں استعمال کریں۔ خوشبو کوئی بھی لے لیں، اگربتیاں یا بخور، ان کی دھونی عصر کے بعد مغرب سے کچھ پہلے پورے گھر میں دیں۔ پہلے پانی چھڑکیں، پھر دھونی دیں۔

یہ عمل گیارہ دن تک کریں۔ پھر گیارہ دن بعد یہی عمل دہرائیں۔ تین بار یہ عمل کریں اور حالات کی اطلاع کرتے رہیں۔ مزید ہدایات بعد میں دی جائیں گی۔

مغرب کی اذان ہوتے ہی گھر کے تمام کمروں میں قبلہ رو ہو کر اذان پڑھیں اور اس کمرے کے تمام کونوں اور چھت پر دم کر دیں۔

*.............*.............*.............*.............*

## آسان اور برکت والا رزق

**سوال** السلام علیکم! مجھے رزق میں کشادگی کے لیے وظیفہ بتا دیں۔ اللہ کا کرم تو

رہتا ہے مگر برکت نہیں ہوتی۔ قرضے چڑھے ہوئے ہیں۔ زکوٰۃ اور خیرات کے لیے بھی پیسے نکالنا مشکل ہوتا ہے۔ میں اور میرے شوہر اسٹوڈنٹ ہیں۔ مجھے کوئی ایسا وظیفہ بتائیں جس سے آسانی سے اور برکت والا رزق میسر ہو۔ (پوشیدہ)

**جواب** ”یَامُغْنِیُ“ روزانہ گیارہ سو (۱۱۰۰) بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ بار کوئی سا درود شریف پڑھیں۔ اسی پر پابندی کریں، ان شاء اللہ آپ کی ساری مالی مشکلات دور ہو جائیں گی۔

جہاں تک برکت کی بات ہے تو بس ایک ہی بات یاد رکھیں، اللہ جل جلالہٗ کی نافرمانی جہاں ہوتی ہو، وہاں برکت نہیں ہوا کرتی۔ صرف وظائف سے برکت نہیں آتی، اعمال کا دخل سب سے زیادہ ہوتا ہے۔

*..........*..........*..........*

## لائق اولاد نالائق ہو گئی ہے

**سوال** میرے دو بیٹے ہیں۔ دونوں ہی ماشاء اللہ بہت لائق تھے۔ کبھی بھی اول پوزیشن سے کم نہیں آئی۔ مگر گزشتہ ایک سال سے دونوں فیل ہونا شروع ہو گئے ہیں۔ بڑا لڑکا تو کہتا ہے کہ میں بالکل پڑھنا ہی نہیں چاہتا۔ میرا پڑھائی میں دل نہیں لگتا۔ چھوٹا یہ نہیں کہتا۔ پڑھتا ہے مگر نتیجہ وہی کہ فیل ہو جاتا ہے۔ مہربانی فرما کر بتائیں کہ معاملہ کیا ہے اور میری یہ مشکل کیسے حل ہو گی؟ (ش۔س، فیصل آباد)

**جواب** آپ کے دونوں بچوں پر شدید نظرِ بد اور جادو کے اثرات ہیں۔ کسی حاسد کی کاروائی ہے۔ آپ اڑتیس (۳۸) آیات کا عمل کریں۔ ان شاء اللہ، آپ کے بچے پہلے جیسے ہو جائیں گے۔ ساتھ ہی رقیہ نظر وحسد، جو ماہانہ خزینۂ روحانیات کے ”نظر بد نمبر“ کے صفحہ 90 پر ہے، اس کو اپنے معمول میں رکھیں اور بچوں کو صبح وشام دم کیا کریں۔ کوشش کریں کہ دونوں بچے خود بھی صبح وشام پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے جسم پر پھیر لیا کریں۔ نیز بچوں کو کہیں کہ سورۂ فلق اکیس (۲۱) مرتبہ صبح وشام پڑھا کریں اور اپنے اوپر دم کیا کریں۔

اڑتیس (۳۸) آیات کے اول و آخر ایک ایک بار درود ابراہیمی پڑھیں اور عمل پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ یہ پانی دونوں بچوں کو پلانا ہے اور دونوں کے اوپر پاک جگہ پر بہانا ہے۔ یہ عمل مسلسل اکیس یوم کرنا ہے۔ اس لیے جب آپ پاکی کا غسل کریں تو اسی دن سے عمل کا آغاز کریں۔ اکیس یوم کا عمل کر کے حالات کی اطلاع کریں۔ جواب آنے تک عمل جاری رکھیں۔

اڑتیس (۳۸) آیات یہ ہیں:

الٓمّٓ ۝۱ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝۲ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝۳ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝۴ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝۵ (البقرۃ:۱-۵)

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِـيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝۲۵۵ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ڐ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝۲۵۶ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ڛ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗــــُٔــھُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝۲۵۷ (البقرۃ:۲۵۵-۲۵۷)

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ۭ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝۲۸۴ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا

وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿٢٨٥﴾ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَاۤ اِنْ نَّسِيْنَاۤ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَاۤ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ٚ وَاغْفِرْ لَنَا ٚ وَارْحَمْنَا ٚ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿٢٨٦﴾

(البقرۃ: ۲۸۵-۲۸۶)

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۟ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ ؕ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٥٤﴾ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ؕ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ﴿٥٥﴾ وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا ؕ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٥٦﴾

(الاعراف: ۵۴-۵۶)

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ﴿١١٠﴾ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ﴿١١١﴾

(بنی اسرآئیل: ۱۱۰-۱۱۱)

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ﴿١﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ﴿٢﴾ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ﴿٣﴾ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ﴿٤﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ﴿٥﴾ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ ﴿٦﴾ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ﴿٧﴾ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ﴿٨﴾ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ﴿٩﴾ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿١٠﴾ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ﴿١١﴾ (الصّٰفّٰت: ۱-۱۱)

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ﴿٣٣﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٤﴾ يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ﴿٣٥﴾ (الرحمٰن: ۳۳-۳۵)

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿٢١﴾ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿٢٢﴾ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿٢٣﴾ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿٢٤﴾

(الحشر: ۲۱-۲۴)

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْۤا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ﴿١﴾ يَّهْدِيْۤ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَاۤ اَحَدًا ﴿٢﴾ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ﴿٣﴾ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ﴿٤﴾ (الجن: ۱-۴)

## بقیہ: لوح حصول مراد و مطلوب

ان شاء اللہ تاحیات لوح مبارکہ کے فوائد و تاثیر قائم رہے گی۔ اس لوح کو چاندی، چادر گولڈن اور سلور کاغذ پر اگر تیار کیا جائے تو تاثیر میں بے پناہ قوت موجود رہتی ہے۔

واضح رہے کہ عمل کے دوران مچھلی، انڈا اور بدبودار چیزیں ترک کردیں۔ نقش اور عمل میں ایک خاص بات کو پوشیدہ رکھا گیا ہے، مزید رہنمائی کے لیے براہِ راست مجھ سے رجوع کریں، میں واضح طور پر رہنمائی کروں گا اور اس عمل کی اجازت سے پہلے پچیس سو روپے بزرگوں کا ہدیہ لازمی دینا ہوگا۔ اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

آخر میں خزینہ روحانیات کے بزرگوں کے لیے دعا کریں اور مجھ گنہگار کو اپنی خصوصی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

# عاملین کے مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دارالعمل چشتیہ)

## مریضہ کوما (coma) میں چلی گئی

**سوال** میری ایک مریضہ ہے، جو حاملہ تھی۔ کچھ کیس خراب ہوگیا اور ڈاکٹرز کو اس کا بچہ گرانا پڑا۔ چھوٹا سا آپریشن تھا مگر اسی آپریشن میں وہ کوما میں چلی گئی اور ابھی تک کوما میں ہے۔ ڈاکٹرز بھی پریشان ہیں کہ یہ کیسے ہوگیا؟ اس کی تشخیص و علاج کے لیے آپ سے راہنمائی مطلوب ہے۔ اس کا نام مع والدہ آپ کو whatsapp کر دیا ہے۔ (ا،راولپنڈی)

**جواب** آپ کی مریضہ کا مسئلہ جسمانی سے زیادہ روحانی ہے۔ اس پر جنات کا اثر ہے۔ اور یہ کوما میں جانے والی کیفیت بھی جنات ہی کی کارستانی ہے۔ ایسے مریضوں کا علاج بہت مشکل ہوتا ہے کیونکہ وہ ہسپتال میں ہوتے ہیں اور وہاں ڈاکٹرز علاج نہیں کرنے دیتے۔ ایسے مریضوں کا بہترین روحانی علاج ''ھانڈی'' کرنا ہے۔ دو دن کے وقفے سے 24 گھنٹے والی تین ھانڈیاں کریں۔

نیز یہ بھی خیال رہے کہ ھانڈی کرنے سے کوما سے نکلنا ضروری نہیں۔ البتہ جنات جو مسلط ہیں، وہ پیچھا چھوڑ جائیں گے، ان شاءاللہ۔ کوما کا معاملہ میری تشخیص میں بہت زیادہ طبی بن چکا ہے۔ امید ہے کہ جنات کے پیچھا چھوڑ جانے سے ڈاکٹری علاج جلد کام کرے گا۔ تین ھانڈیاں کر کے اطلاع کریں۔

*.........*.........*.........*

## رشتہ کی بندش

**سوال** میرے ایک دوست ہیں جن کے رشتہ میں بہت رکاوٹ ہے۔ اس کے لیے آپ کچھ مجرب عمل یا وظیفہ ارشاد فرمادیں۔ (م،بنوں)

**جواب** سب سے پہلے تو یاد رکھیں کہ روحانی تشخیص کر کے مریض پر اثرات معلوم کر کے بتایا کریں۔ آپ نے بھی اسی طرح سوال کیا جس طرح دوسرے درسگاہ کے طالب علم کرتے ہیں اور کئی بار بتایا بھی گیا ہے کہ یہ سوال کا طریقہ غلط ہے۔ اصل طریقہ یہ ہے کہ روحانی تشخیص فلاں طریقے پر کی۔ فلاں اثرات آئے۔ فلاں علاج کیا۔ اب علاج کے بعد مختلف باتیں ہوسکتی ہیں جیسے کہ فائدہ ہوا مگر اب مزید نہیں ہو رہا یا فائدہ ہی نہیں ہو رہا یا فائدہ ہوا اور اثرات بھی کم ہو رہے تھے مگر اب علاج کے باوجود اثرات بڑھ رہے ہیں۔ اس طرح کی کئی باتیں دورانِ علاج روحانی معالج کو پیش آسکتی ہیں۔ اس طرح سوال کرنے سے جو جواب دیا جائے گا، وہ آپ کے لیے بہت فائدہ مند ہوگا۔ میرے مجرب عمل کے چکر میں آپ اصل طریقہ سے ہٹ رہے ہیں۔ اس طرح آپ صحیح سیکھ بھی نہیں سکیں گے اور مہارت بھی نہیں آئے گی۔

علاج کے طور پر ایک عمل دے رہا ہوں۔ آپ ایک بوتل پانی پر ایک بار سورۂ طٰہٰ دم کر کے اپنے دوست کو دے دیں۔ دوست کو کہیں کہ پانی کے تین حصے کر لے۔ روزانہ ایک حصہ پانی، ایک برتن یا بالٹی میں ڈالے۔ موسم کے مطابق مزید پانی ڈال کر اپنے اوپر پاک جگہ پر بہائے۔ شلوار یا دھوتی پہن لے اور پانی بہائے۔ اس طرح لگاتار پندرہ دن کرنا ہے۔ آپ نے پانچ بوتل پانی تیار کر کے دینی ہے۔ ان شاءاللہ، رشتہ کے سلسلے میں جو بھی رکاوٹ ہوگی، وہ ختم ہوجائے گی۔

*.........*.........*.........*

# روحانیت کو تیز کرنے والا عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ
(سرپرست دارالعمل چشتیہ)

اپنی روحانیت کو تیز کریں اور روحانی ترقیاں حاصل کریں

صحیح مسلم کی ایک حدیث ہے:

حدثنا ابو بکر بن ابی شیبۃ، وابو کریب، قالا: حدثنا ابو معاویۃ، عن الاعمش، عن ابی صالح، عن ابی ہریرۃ، قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: " لان اقول سبحان اللہ والحمد للہ ولا إلہ إلا اللہ واللہ اکبر، احب إلی مما طلعت علیہ الشمس ".(صحیح مسلم، کتاب الذکر و الدعاء، باب فضل التھلیل و التسبیح و الدعاء، رقم: ۲۶۹۵)

سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اگر میں کہوں ''سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ'' تو یہ مجھ کو زیادہ پسند ہے ان تمام چیزوں سے، جن پر آفتاب نکلتا ہے۔"

اس حدیث سے ان کلمات کی فضیلت معلوم ہوتی ہے کہ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ کلمات ان تمام چیزوں سے محبوب تھے، جن پر سورج طلوع ہوتا ہے۔

یہ کلمات تیسرے کلمے کا بھی حصہ ہیں۔ تیسرے کلمے کو عملیات میں ایک خاص مقام حاصل ہے۔ اس کے عامل کی روحانیت بہت تیز ہوتی ہے۔ اس کا عامل بننے کا طریقہ ان شاء اللہ، آنے والے کسی شمارے میں بتایا جائے گا۔ اس مضمون میں صرف درج بالا کلمات کے عمل کا طریقہ بتایا جا رہا ہے۔

اس عمل کا ایک عام طریقہ لکھ رہا ہوں جو ہر کوئی با آسانی کر سکتا ہے۔ مرد ہو یا عورت، کوئی مشکل نہیں، کوئی پرہیز نہیں، نہ ہی تعداد زیادہ ہے۔ جیسے طریقہ لکھا گیا ہے، اسی طرح کرنا ہے۔ اس کے عامل بننے کے بعد کسی بھی نوری کلام کا چلّہ کریں، کسی نوری کلام سے علاج کریں یا کوئی بھی روحانی علاج کا معاملہ کریں، آپ کو اس میں تیزی نظر آئے گی۔ اس تیزی کی بنیادی وجہ اس عمل کی روحانی طاقت ہے۔

## عمل کا طریقہ

''سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ'' کا عمل کرنے کے لیے نوچندی شبِ جمعرات یا شبِ جمعہ کو کوئی وقت مقرر کر لیں۔ جگہ کی قید نہیں۔ اوّل و آخر پندرہ (۱۵) بار درودِ ابراہیمی کے ساتھ عمل کو آٹھ سو سات (۸۰۷) بار چالیس (۴۰) یوم بلا ناغہ پڑھیں۔ روزانہ عمل مکمل کر کے اللہ جل جلالہ سے اپنے عمل کی کامیابی کی دعا اس انداز میں مانگیں کہ "یا اللہ! میں نے جو یہ عمل کیا ہے، اس کی کمی کوتاہیوں کو اپنے فضل سے پوری کر کے اس عمل کو میرے عمل میں دے دیں تا کہ میں اس کے روحانی فیض خود بھی فیض یاب ہوں اور دوسروں کو بھی فیض یاب کروں۔" آخری روز سوا کلو سفید شیرینی (برفی، چم چم وغیرہ) پر ستاسی (۸۷) مرتبہ، اوّل و آخر سات بار درود شریف، دم کر کے نابالغ بچوں میں تقسیم کر دیں اور دو رکعت نفل شکرانے کے پڑھیں۔ پھر روزانہ ستاسی (۸۷) بار، اوّل و آخر سات بار درود شریف کو اپنے معمول میں رکھیں۔

## مختصر عمل کا طریقہ......صرف ذاتی فیض کے لیے

جو افراد چالیس (۴۰) یوم کا چلّہ نہیں کرنا چاہتے یا نہیں کر سکتے، وہ اگر اس عمل سے فیض یاب ہونا چاہتے ہیں تو پھر وہ نوچندی شبِ جمعرات یا شبِ جمعہ سے آغاز کریں۔ اوّل و آخر سات (۷) بار درودِ ابراہیمی کے ساتھ عمل کو ستاسی (۸۷) بار صرف چار (۴) یوم بلا ناغہ پڑھیں۔ حسبِ سابق دعا کریں۔ آخری روز سوا پاؤ سفید شیرینی (برفی، چم چم وغیرہ) پر چھ (۶) مرتبہ، اوّل و آخر ایک بار درود شریف، دم کر کے نابالغ بچوں میں تقسیم کر دیں اور دو رکعت نفل شکرانے کے پڑھیں۔ پھر روزانہ چھ (۶) بار، اوّل و آخر

ایک بار درود شریف کو اپنے معمول میں رکھیں۔ اس درجے میں صرف اپنی ذات کو فائدہ پہنچایا جا سکتا ہے، دوسروں کو نہیں۔ بہتر ہے کہ مسلسل تین ماہ اس عمل کو کیا جائے یعنی ہر ماہ چار دن۔

## عامل بننے کا فائدہ

جیسا کہ پہلے ذکر کیا جا چکا ہے کہ اس عمل کا سب سے بڑا فائدہ روحانی ترقی میں تیزی آنا ہے۔ جب اس میں تیزی آتی ہے تو پھر نوری کسی بھی طرح کے عمل میں تیزی آ جاتی ہے۔

مثلاً کوئی چلہ شروع کر رہے ہیں تو چھ (۶) بار، اوّل و آخر ایک بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر چلہ شروع کریں۔

کوئی روحانی نورانی علاج کر رہے ہیں تو بھی یہی عمل کریں۔

کوئی روحانی نورانی علاج بنا رہے ہوں تو بھی یہی عمل کریں۔

کوئی روحانی نورانی وظیفہ کر رہے ہوں تو بھی یہی عمل کریں۔

الغرض کوئی بھی روحانی نورانی اعمال کا کام کیا جائے اور اس سے قبل اس عمل کو پڑھ لیا جائے تو فائدہ آپ خود دیکھیں گے۔

## عمل کی اجازت لینے کا طریقہ

* ......اس عمل کی اجازت عام ہے۔
* ......اس عمل کا چلہ کرنا لازمی ہے۔ بغیر چلہ کیے اس عمل کا عامل نہیں بنا جا سکتا۔ چلہ کرنے کے لیے مکمل طریقہ مع تمام پرہیز و ھدایات، چلہ کرنے والوں کو دی جائیں گی۔
* ......ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا لازمی ہے۔

**نوٹ** چونکہ یہ عمل ایک خالص نورانی عمل ہے اور روحانی ترقی کے لیے ہے، اس لیے وہ افراد ہی اس میں کامیاب ہوتے ہیں، جن کی زندگی تقویٰ اور طہارت پر مبنی ہے۔ گناہوں میں مبتلا اس عمل میں کامیاب نہیں ہوتے اور نہ ہی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ صرف تعداد پوری کر لینا کافی نہیں ہوتا۔ یہ کوئی عملیاتی چلہ نہیں ہے، یہ خاص نورانی اعمال میں سے ہے۔

# اگست 2017ء کے خاص اوقات




## اہم نظرات سیارگان

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد تسدیس زہرہ | 09-08-17 11:12 | 10-08-17 04:03 | 11-08-17 14:28 |
| شمس تسدیس مشتری | 09-08-17 20:40 | 11-08-17 02:25 | 12-08-17 08:13 |
| شمس تربیع زحل | 13-08-17 01:37 | 14-08-17 02:07 | 15-08-17 02:39 |
| زہرہ تربیع مشتری | 16-08-17 10:03 | 17-08-17 11:40 | 18-08-17 11:17 |
| عطارد قران شمس | 26-08-17 12:53 | 27-08-17 01:43 | 27-08-17 14:36 |

## چاند گرہن 07 اگست 2017ء بروز سوموار

| ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|
| 20:50:51 | 23:20:28 | 01:50:07 08 اگست |

یونان ، بلغاریہ، برما، انڈیا، پاکستان، ساؤتھ افریقہ، مصر، انڈونیشیا، تھائی لینڈ، روس، ساؤتھ کوریا، فلپائن، ترکی، آسٹریلیا، سنگاپور، اٹلی، رومانیہ، جاپان، چائنہ ہنگری کے ساتھ ساتھ ایران، عراق، شام، عرب میں دیکھا جاسکے گا۔ افریقہ، شمالی امریکہ کے مغربی علاقوں میں بحریہ اوقیانوس، بحرہند اور انٹارٹکا میں دکھائی دے گا۔

## سورج گرہن 21 اگست 2017ء بروز سوموار

| ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|
| 20:48:30 | 23:21:00 | 02:04:30 22 اگست |

یورپ کے مغربی شمال، مغربی امریکہ، بحراوقیانوس، شمال مشرقی ایشیاء کے ممالک، امریکی ریاستوں، بحرالکاہل اور قطب شمالی میں نظر آئے گا۔ امریکہ میں ایلنوائس 02 بج کر 40 منٹ پر مکمل اندھیرا ہوگا۔

## شرف سیارگان

| شرف سیارگان | ابتداء | خاتمہ |
|---|---|---|
| اوج مریخ | 17-08-17 18:24:20 | 19-08-17 08:00:32 |

## حالتِ قمر

| | تاریخ داخلہ | وقت داخلہ | تاریخ خروج | وقت خروج |
|---|---|---|---|---|
| شرف قمر | 13 اگست | 19:08 | 13 اگست | 20:52 |
| قمر در ثور | 13 اگست | 15:39 | 15 اگست | 19:05 |
| قمر در عقرب | 26 اگست | 13:52 | 29 اگست | 00:47 |
| ہبوط قمر | 26 اگست | 17:43 | 26 اگست | 20:26 |

# اعمالِ اولیاءِ کرام

اعمالِ اولیائے کرام سے مراد وہ اعمال ہیں جو کسی ولی کامل سے منسوب ہیں۔ان اعمال کی روحانی طاقت بہت زیادہ ہوتی ہے اور فرشتوں کی غیبی مدد پڑھنے والے کے ساتھ ہوتی ہے۔اعمالِ اولیاء سے جہاں بہت جلد فائدہ ہوتا ہے، وہیں ان کی شرائط بھی ہیں۔سب سے بڑی شرط تو گناہوں سے حتی الامکان دوری ہے۔فرائض کی پابندی، سنت پر عمل، اولیائے کرام سے محبت اور صحیح العقیدہ ہو تو ان شاء اللہ بھرپور فائدہ اٹھائے گا اور ناممکن کو ممکن ہوتا بڑی آسانی سے دیکھے گا۔

ہماری روحانی درسگاہ میں کئی طرح کے اعمال اولیاء سکھائے جاتے ہیں۔ان اعمال کی اجازت تین طرح سے دی جاتی ہے۔

**اول** اجازت کے بعد زکوۃ بھی دلوائی جاتی ہے یعنی عمل بھی کروایا جاتا ہے۔یہ طریقہ ہر اس شخص کے لیے ہے، جو عملیات کے شعبے میں ابھی مبتدی کی حیثیت رکھتا ہے۔

**دوم** خاص اجازت کے ساتھ مختصر عمل کروایا جاتا ہے۔یہ طریقہ صرف عاملین کے لیے ہے یا ان افراد کے لیے جن کی روحانی طاقت زیادہ ہو۔

**سوم** صرف خاص اجازت دی جائے۔یہ طریقہ صرف ان عاملین کے لیے ہے جنہوں نے پہلے اعمال اولیاء کے عمل کیے ہوں۔ صرف برکت کے لیے مزید اجازت چاہ رہے ہوں۔مثلاً کوئی پہلے سے ہی حزب البحر کا عامل ہو اور مزید برکت کے لیے اجازت لینا چاہ رہا ہو تو اس کو اجازت دی جاتی ہے اور کوئی عمل نہیں کروایا جاتا۔

## اجازت کا طریقۂ کار

اعمالِ اولیائے کرام کے کسی بھی عمل کی اجازت کا کوئی ھدیہ نہیں لیا جاتا۔برکت کے لیے ہر خاص و عام اجازت لے سکتا ہے۔ اجازت کے لیے ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے آخری صفحے پر دیا گیا کوپن پُر کر کے روحانی درسگاہ کو ارسال کر کے اجازت لی جا سکتی ہے۔یہ اجازت بزرگوں کے طرز پر دی جاتی ہے۔

اگر برکت کی بجائے عاملانہ اجازت درکار ہو تو اس کا ھدیہ ادا کرنا ہوتا ہے۔عاملانہ اجازت سے مراد ہے کہ اس خاص عمل کی غیبی طاقتوں سے غائبانہ تعلق قائم ہونا۔جو عاملانہ اجازت لینا چاہیں، وہ رابطہ کر کے مزید تفصیلات پوچھ سکتے ہیں۔

# اعمال کی تفصیل

**دعائے حزب البحر:** ولی کامل شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کا عمل جو دینی اور دنیاوی ہر جائز مقصد کے لیے بہت مجرب ہے۔ خاص کر رزق کے معاملات میں بہت ہی مجرب ہے اور عرصہ سے اولیائے کرام کا معمول ہے۔ ہدیہ 2100 روپے

**دعائے حزب النصر:** ولی کامل شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کا عمل جو ہر طرح کے دشمن کے خلاف خاص ہتھیار بھی ہے اور مضبوط روحانی ڈھال بھی ہے۔ دشمن چاہے انسانی ہو یا جناتی و شیطانی ہو، چاہے حاکمِ وقت ہی کیوں نہ ہو، اس دعا کی برکت سے کچھ نہ کر سکے گا۔ دین کا کام کرنے والوں کے لیے خاص تحفہ ہے۔ ہدیہ 2100 روپے

**دعائے حزب النصر الاکبر:** امام الاولیا غوث الاعظم پیرانِ پیر حضرت اقدس عبدالقادر جیلانی نور اللہ مرقدہ کی دشمنوں کے لیے ایک خاص دعا جو طریقہ قادریہ بودشیشیہ میں پڑھی جاتی ہے۔ ہدیہ 2100 روپے

**دعائے حزب البر:** ولی کامل شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کا عمل جو ہر جائز دنیاوی اور دینی مقاصد کے لیے مجرب ہے۔

ہدیہ 2100 روپے

**دلائل الخیرات:** درود شریف کے مجموعے کی مشہور کتاب۔ اولیائے سلاسل کے ورد میں رہنے والی کتاب۔ روحانی ترقی کے ساتھ ساتھ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی قربت اور زیارت اور روحانی فیض کا آسان طریقہ۔ ہدیہ نہیں

**برکات مکیہ:** مختلف درود شریف پر مشتمل حضرت مولانا محمد موسیٰ روحانی بازی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب جس کے باقاعدہ ورد سے روحانی ترقی ہوتی ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوتی ہے۔ نیز خاص روحانی حصار بھی ہوتا ہے۔ ہدیہ نہیں

**قصیدۂ غوثیہ:** غوث الاعظم پیرانِ پیر عبدالقادر جیلانی نور اللہ مرقدہ کا خاص قصیدہ۔ اس کے عامل پر آسانی سے جادوگروں کے وار نہیں چلتے۔ جنات خود تابعداری کی طرف آتے ہیں۔ دینی اور دنیاوی ہر مقصد کے لیے مجرب ہے۔ ہدیہ 4100 روپے

**قصیدۂ بردہ:** روحانی ترقی، حصار اور ہر جائز حاجات پورا ہونے کے لیے بہت مفید ہے۔ ہدیہ 2100 روپے

**قصیدۂ طوبیٰ:** اسماء الحسنیٰ پر مشتمل حضرت مولانا محمد موسیٰ روحانی بازی رحمۃ اللہ علیہ کا خاص عمل ہے اور بے شمار فوائد کا حامل ہے۔ دینی اور دنیاوی ہر مقصد کے لیے مجرب ہے۔ ہدیہ 3100 روپے

**قصیدۂ حسنیٰ:** اسماء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ سلم پر مشتمل حضرت مولانا محمد موسیٰ روحانی بازی رحمۃ اللہ علیہ کا خاص عمل ہے اور بے شمار فوائد کا حامل ہے۔ دینی اور دنیاوی ہر مقصد کے لیے مجرب ہے۔ ہدیہ 3100 روپے

0320-4661681, 042-35410586 darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

goo.gl/UVdyD7 خاص خاص اعمال سیکھنے کیلئے تفصیل

# خوشخبری آسان عملیات وتعویذات کی 3 نئی جلدیں شائع ہوگئی ہیں (جلد ۲۰۔۲۱۔۲۲)

مرتب: عامل کامل مولانا اعجاز احمد سنگھانوی | عام قیمت فی جلد: 300 روپے | رعائتی قیمت برائے ممبران: 225 روپے

مکمل 23 جلدیں عام قیمت: 6900 روپے | رعائتی قیمت: 5200 روپے | رعائتی قیمت برائے ممبران: 4850 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)

☆ برائے شناخت (پہچان) مرض ☆ مریض کا حال معلوم کرنا ☆ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ ☆ کشف قلوب ☆ کمال بزرگی حاصل کرنا اور جملہ امراض روحانی وجسمانی سے شفاء ☆ اسم پاک اللہ کا نقش مربع ☆ دل کی سختی اور غفلت دور کرنا ☆ ہر مشکل حل ہونے اور ہر حاجت پورا ہونے کیلئے ☆ خاتمہ بالخیر ہونے کیلئے ☆ صفائی قلب وغناء ظاہری وباطنی کیلئے ☆ دشمن سے حفاظت ☆ اپنا عہدہ برقرار رکھنا ☆ اپنی عزت قائم رکھنا ☆ جائز محبت کیلئے ☆ اُم الصبیان کے مرض سے بچے کی حفاظت ☆ ہر قسم کی آفات وبلیات سے حفاظت ☆ دشمن کو مغلوب کرنے کا عمل ☆ لڑکا پیدا ہونے کا عمل ☆ زبان کو گالیوں اور فحش الفاظ سے پاک کرنا ☆ قبر کے عذاب اور آخرت کے حساب سے بے خوف ☆ حمل گرنے سے محفوظ ☆ ہر قسم کی قید وبند سے حفاظت ☆ جادو، سفلی، سحر وغیرہ کا اثر ختم کرنا ☆ بیمار کی شفاء کیلئے ☆ عمر میں برکت کا عمل ☆ سخت سے سخت مشکل میں کامیابی ☆ کشف قبور اور دل پرنور ☆ غیب سے مالدار بننا ☆ روشن ضمیر اور صاحب باطن ہونا ☆ وصال الٰہی کا حاصل ہونا ☆ رزق میں زیادتی اور فقر وفاقہ دور ☆ نفس کو فرمانبردار بنانا ☆ سفر پر جا کر بخیر وعافیت واپسی ☆ مکان یا دیوار زلزلے کے جھٹکے سے محفوظ ☆ کسی دشمن کو دوست بنانا ☆ جو دعا مانگے ضرور قبول ہو ☆ خاوند ساری عمر اپنی دلہن پر مہربان ☆ کھیتی کی حفاظت کیلئے ☆ تعویذ برائے برکت، امن وامان، جلنے، ڈوبنے، چوری سے حفاظت، امراض سے نجات ☆ باؤ گولہ کے درد سے نجات ☆ دکان کا مال جلد فروخت ہونا ☆ تلی کے مرض سے نجات ☆ آنکھوں کی تکلیف اور درد سے نجات ☆ بچہ زندہ نہ رہنا، اولاد نہ ہونا، بانجھ ہونے کے سبب ☆ غائب کو واپس لانا ☆ نوکری ملازمت کا حاصل ہونا ☆ پیشاب رک جانا یا پتھری ہوجانا ☆ حاکم کا خوف وڈر دور ☆ حضرت نبی کریم ﷺ کی خواب میں زیارت ☆ دفع جنات کا عمل ☆ قیدی یا اغوا شدہ کی رہائی کیلئے ☆ صرف جائز محبت کیلئے ......... اس کے علاوہ بہت سے عملیات

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877 maktabatulaarif@darulamal.org darulamal.org/bookshop

## (۱) اعمال زوجین (نئی کتاب)

مصنف: علامہ ارشد حسن ثاقب مدظلہ | عام قیمت: 350 روپے

عزیز واقارب کی لگائی بجھائی، نظرِ بد، حسد، جنات اور جادو کی وجہ سے اگر خاندان میں دراڑیں پڑنے لگیں، محبتیں کدورتوں میں، الفتیں نفرتوں میں اور چاہتیں بے زاویوں میں بدلنے لگیں تو اس دلدل سے باہر نکلنے میں یہ کتاب آپ کی مکمل رہنمائی کرے گی ☆ خاوند اور سسرالی گھر کی محبت پانے کا پہلا عمل ☆ خاوند کی محبوبہ بیوی بننے کا راز ☆ میاں بیوی کی الفت کیلئے ایک مجرب تعویذ ☆ روٹھے ہوئے میاں بیوی کو منانے کا پہلا عمل ☆ دشمن کے شر سے حفاظت کا پہلا عمل۔

## (۲) مستند وظائف خواتین (نئی کتاب)

منتخب: ام محمد وام عبداللہ | بدعا: پیر ذوالفقار نقشبندی | عام قیمت: 680 روپے

دل ودماغ کو سکون پہنچانے والی قرآن وسنت کی دعاؤں کا لاجواب مجموعہ جدید دور کی مشکلات، پریشانیوں، ذہنی سکون کیلئے اس کتاب کا مطالعہ ہر گھر کیلئے بے حد مفید ہے۔

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

## (۱) وظائف المنصور (نئی کتاب)

منتخب اسلامی وظائف | جادو جنات اور نظر بد کا علاج

مؤلف: مولانا محمد زاہد منصور | عام قیمت: 600 روپے

وظائف زوجین، گھریلو مسائل، روحانی وجسمانی پریشانیوں کے حل کیلئے قرآن وحدیث سے منتخب وظائف وعملیات کا حسین گلدستہ

ہماری مشکلات کا حقیقی حل ☆ ہر پریشانی کا علاج نماز ☆ رزق کی فراخی اور برکات جسمانی و روحانی کیلئے ☆ نفس وشیطان اور دشمنوں پر بھی غلبے کیلئے ☆ دشمن اور حاسد پر غلبے اور حفاظت کیلئے۔۔۔

## (۲) عامل کامل (نئی کتاب)

''بازاری عاملوں سے بچیے'' | عام قیمت: 450 روپے

مؤلف: حکیم الامت مولانا محمد اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ

جنات کا کاملین سے معاملہ ☆ ولی کامل کی جن کو نصیحت ☆ شیخ کے تعویذ کا اکرام ☆ عملیات، تعویذات اور علاج کا فرق ☆ عملیات کی اجازت سے نفع ☆ جنات سے مصافحہ۔۔۔

مکتبۃ العارف 042-35410586, 0332-4487877
darulamal.org/bookshop, maktaba@darulamal.org

باموکل اعمال سیکھنے کیلئے تفصیل goo.gl/Dci6ZG

# دارالعمل چشتیہ کے روحانی معالجین ستمبر میں کراچی آئیں گے

اللہ رب العزت کا جتنا بھی شکر ادا کیا جائے وہ کم ہے۔ کم ہے، کم ہے کہ نہ صرف پاکستان بلکہ تمام مسلم ممالک میں بلکہ غیر مسلم ممالک میں بسنے والے مسلمان اپنے اپنے روحانی مسائل کے حل کیلئے دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ سے رابطہ فرماتے ہیں۔ پاکستان کا تو شاید ہی کوئی ایسا شہر یا دیہات ہو کہ جہاں دارالعمل چشتیہ کا فیض نہ پہنچا ہو۔ وگرنہ ہر صوبے، ہر ضلع، ہر تحصیل، ہر شہر، ہر گاؤں میں دارالعمل چشتیہ اور استاد العاملین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ کا فیض پہنچ چکا ہے، پہنچ رہا ہے اور ان شاء اللہ پہنچتا رہے گا۔

اعتماد کی یہ کیفیت صرف عوام الناس ہی میں نہیں بلکہ خواص میں بھی پائی جاتی ہے۔ مساجد کے امام صاحبان اپنے مقتدیوں کو، مدارس اور جامعات کے ناظمین اپنے اپنے طلباء وطالبات اور ان کے والدین کو، اسکولوں، کالجوں، یونیورسٹیوں کے پروفیسرز حضرات، پرنسپل صاحبان، ٹیچر حضرات اپنے اپنے سٹوڈنٹوں کو، خانقاہوں کے مشائخ ومرشد حضرات اپنے اپنے مریدین کو، درگاہوں درباروں کے گدی نشین اپنے اپنے عقیدت مندوں کو دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ اور استاد العاملین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ کی طرف روحانی مسائل کے حل، ہر قسم کی روحانی پریشانیوں سے نجات وچھٹکارے اور ہر قسم کے سخت سے سخت جادو جنات سے خلاصی کیلئے رہنمائی فرماتے ہیں۔ ہمارے لیے یہ بہت بڑے فخر اور اعزاز کی بات ہے۔ ہم اس اعتماد پر ان سب حضرات کے ممنون ومشکور ہیں اور رہیں گے۔ حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب کے خصوصی حکم پر میں اور میرے روحانی شریک سفر قاری ممتاز صاحب کراچی، راولپنڈی، اسلام آباد اور دیگر شہروں میں علاج کی غرض سے جب جاتے ہیں تو بڑے بڑے علماء کرام، مشائخ، مفتیان کرام اور دیگر لوگوں کو اپنا استقبال کرتے ہوئے دیکھتے ہیں تو دل ہی دل میں شرمندگی بھی ہوتی ہے اور زبان پر اللہ کا شکر بھی ہوتا ہے اور بار بار ذہن میں اور دل ودماغ میں ایک ہی خیال آتا ہے کہ یہ سب عزت وتکریم دارالعمل چشتیہ کی اور حضرت ڈاکٹر صاحب کے ساتھ نسبت کی وجہ سے ہے۔ اللہ یہ نسبت ہمیشہ سلامت رکھے۔ آمین

ہاں جی! ایسے بڑے بڑے حضرات کہ جن کی زیارت، صحبت، ملاقات، بیانات کو دنیا ترستی ہے۔ بے شک نسبت بہت بڑی چیز ہے۔ کراچی میں ہر 3 ماہ بعد دورے کی ترتیب بن چکی ہے۔ ویسے کراچی میں شاید ہر چیز ہی بکثرت پائی جاتی ہے۔ بڑے بڑے مشائخ کراچی میں، بڑے علماء کراچی میں، بڑے بڑے مدارس کراچی میں، بڑے بڑے صوفیائے کرام، بڑے بڑے پیر صاحبان، بڑے بڑے اہل علم حضرات، بڑے بڑے عاملین حضرات کراچی میں، بڑے بڑے تاجر حضرات کراچی میں، بڑے بڑے تجارتی مراکز کراچی میں، بڑی بڑی بلڈنگیں کراچی میں، بڑے بڑے مخیر حضرات کراچی میں، بڑے بڑے بزرگان دین کی آخری آرام گاہیں کراچی میں اور بہت ہی عجیب وغریب اور حیران وپریشان کردینے والی بات ہے کہ جادو جنات سے متاثر بڑے بڑے گھر، فیکٹریاں، کارخانے، ملز، ادارے اور بڑی بڑی متاثر شخصیات کراچی میں ہیں۔ ''الامان الحفیظ'' بہت ہی زیادہ جناتی اثرات کراچی میں پائے جاتے ہیں۔ بہت ہی زیادہ اثرات جادو کے کراچی میں پائے جاتے ہیں۔ بہت ہی پریشان کن حالات سننے کو ملتے ہیں کراچی میں اور بہت ہی دکھی عوام کراچی میں پائی جاتی ہے۔ جب ہم کراچی جاتے ہیں تو پریشان حال لوگوں کا ایک طوفان امڈ آتا ہے۔ اللہ ان سب کو شفاء کامل عطا فرمائے۔ اللہ پاک سب پریشان حال لوگوں کی تمام پریشانیاں اپنے فضل وکرم سے دور فرمائے۔ گزشتہ بار سب حضرات کا سوال یہ تھا کہ آپ دوبارہ کراچی کب آئیں گے۔ تو تمام حضرات نوٹ فرمالیں کہ دارالعمل چشتیہ لاہور کی روحانی علاج گاہ کے روحانی معالجین ستمبر میں کراچی آرہے ہیں۔ ان شاء اللہ

# شائقین علم کے لیے ایک ایک خاص الخاص تحفہ

تحریر: مولانا سلیم اللہ ظفر (ناظم روحانی درسگاہ)

## ماہ اگست میں شرف قمر کے خاص وقت کا خاص الخاص عمل

شرف قمر کا آغاز 13 اگست بروز اتوار شام 7 بج کر 8 منٹ پر ہوگا اور اختتام 8 بج کر 52 منٹ پر ہوگا۔ اس کا کل دورانیہ ایک گھنٹہ 44 منٹ ہو گا۔ شرف قمر کا وقت دیگر مثبت اعمال کے علاوہ علمی اور تعلیمی اعمال تیار کرنے کا خاص الخاص وقت ہے۔ ہمارے ادارے اور ہمارے رسالے کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ ہم عوامی ضروریات کو مدنظر رکھتے ہوئے موقع کی مناسبت سے ایسے اعمال کثیر تعداد میں آپ کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کرتے رہتے ہیں کہ جس سے خلق خدا کو خاص فائدہ حاصل ہو۔ آج آپ کی خدمت میں جو عمل میں پیش کر رہا ہوں، وہ بہت ہی خاص، بہت ہی اہم، بہت ہی لاجواب اور بے مثال عمل ہے۔ یہ مبارک عمل شعبہ تعلیم سے وابستہ اور ہر فن کا علم حاصل کرنے والے احباب کیلئے، تمام طلباء وطالبات کیلئے، تمام سٹوڈنٹس کیلئے، ہر عمر کے افراد کیلئے یکساں فوائد کا حامل ہے۔ بہت ہی مفید، مجرب اور بے حد مؤثر عمل ہے۔

عمل مبارک یہ ہے:

یَاعَلِیْمُ تَعَلَّمْتُ بِالْعِلْمِ وَالْعِلْمُ فِیْ عِلْمِ عِلْمِكَ یَاعَلِیْمُ

☆...... یہ عمل ہر نماز کے بعد 7 مرتبہ، صبح شام 11 مرتبہ یا صرف صبح 21 مرتبہ پڑھیں۔

☆...... دماغی ٹانک، مغز بادام، روغن بادام پر 41 مرتبہ پڑھ کر دم کر کے استعمال میں لائیں۔

☆...... اس عمل کے ملفوظی تعویذات زعفرانی سیاہی سے تیار کر کے مزاج کے مطابق 41 تعویذ پینا اور پلانا بہت فائدہ مند ہے۔

## عمل مبارک کا خاص چال کے ساتھ تعویذ

یاعلیم (اوپر، دائیں، بائیں)

| والعلم | بالعلم | تعلمت | یاعلیم |
|---|---|---|---|
| فی علم | والعلم | بالعلم | تعلمت |
| علمك | فی علم | والعلم | بالعلم |
| یاعلیم | علمك | فی علم | والعلم |

رب زدنی علما

چند فوائد ملاحظہ فرمائیں

☆ اضافہ علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ ترقی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ عروج علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ بلندئ علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ شہرت علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ ناموری علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ برکتِ علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ کثرت علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ دلچسپی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ توجہات علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ رغبتِ علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ شوق علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ رجحانِ علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ غیبی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ روحانی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ دینی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ دنیاوی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ فنی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ حربی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ ثقافتی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ معاشرتی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے ☆ سائنسی علم کیلئے یہ عمل بہت ہی مؤثر اور فائدہ مند ہے۔

اس عمل کی زکوۃ اور چلہ کشی سے یہ عمل بہت ہی پاور فل ہو جاتا ہے۔ اس کیلئے ہماری روحانی درسگاہ سے رابطہ فرمائیں۔

# اگست 2017ء کی نظرات سیارگان کے خاص اعمال

## عطارد تسدیس زہرہ

### اپنی محبت میں بے قرار کرنے کیلئے

| نظر | ابتداء | مکمل | اختتام |
|---|---|---|---|
| عطارد | 9-8-17 | 10-8-17 | 11-8-17 |
| تسدیس | وقت | وقت | وقت |
| زہرہ | 11:12 | 2:03 | 2:28 |

عطارد تسدیس زہرہ کے وقت میں کسی اچھی ساعت کے دوران 3 تعویذ زعفرانی سیاہی سے تیار کر کے ایک کسی پھل دار درخت کی ٹہنی کے ساتھ، دوسرا کسی وزن کے نیچے، تیسرا طالب اپنے پاس رکھے۔ تعویذات تیار کرنے کے بعد ان کے اثر کو مزید تیز اور فوری رزلٹ کیلئے ان پر عطر تسخیر لگا دیں۔ عطر تسخیر کیلئے روحانی دکان کے موبائل نمبر 0334-4312272 پر رابطہ فرمائیں۔ شکریہ

## شمس تسدیس مشتری

| نظر | ابتداء | مکمل | اختتام |
|---|---|---|---|
| شمس | 9-8-17 | 11-8-17 | 12-8-17 |
| تسدیس | وقت | وقت | وقت |
| مشتری | رات 8:40 | دن 2:25 | صبح 8:13 |

شمس تسدیس مشتری کے اوقات میں ساعت مشتری میں یہ مبارک تعویذ تیار کیا جائے۔ عاملین حضرات اس ساعت میں کثیر مقدار میں تیار کر کے رکھ لیں اور بوقت ضرورت ہر سائل اور ہر طالب کو اس کا نام مع والدہ کے تیار کر کے دیں۔ بہت ہی قیمتی لاجواب اور انمول تحفہ ہے۔

### برائے ترقی دولت

۷۸۶

| | |
|---|---|
| یا وھاب | یا قائم |
| یا حی | یا دائم |
| یا خالص | یا مغنی |
| یا مخلص | یا رزاق |

یاوھاب، یا رزاق، یاخالص، یامعز، یامخلص، یاباسط، یاغنی، یاودود، یاعزیز، یالطیف، یاوکیل

فلاں بن فلاں کی دولت میں بے پناہ اضافہ عطا فرمائے۔ آمین

## شمس تربیع زحل

| نظر | ابتداء | مکمل | اختتام |
|---|---|---|---|
| عطارد | 13-8-17 | 14-8-17 | 15-8-17 |
| تربیع | وقت | وقت | وقت |
| زحل | دوپہر 1:37 | دوپہر 2:07 | دوپہر 2:39 |

### بغض وجدائی کا خاص تعویذ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۳ | ۲۵۶ | ۲۵۳ | ۲۵۰ |
| ۲۵۴ | ۲۴۹ | ۲۴۴ | ۲۵۵ |
| ۲۴۸ | ۲۵۱ | ۲۵۸ | ۲۴۵ |
| ۲۵۷ | ۲۴۶ | ۲۴۷ | ۲۵۲ |

البغض والعداوۃ والفراق فلاں بن فلاں وبین فلاں بن فلاں

شمس تربیع زحل کے وقت میں کسی نحس ساعت کے دوران یا زوال کے وقت کالی سیاہی میں سرکہ شامل کر کے منہ میں نیم کا پتہ یا کالی مرچ رکھ کر 21 نقش تیار کریں۔ 21 دن تک کڑوے تیل میں روزانہ ایک نقش کی بتی بنا کر چراغ جلانا ہے۔ ناجائز جگہ پر بالکل نہ کریں ورنہ اس کے دنیا و آخرت میں ذمہ دار ہوں گے۔

# زہرہ تربیع مشتری

| نظر | ابتداء | مکمل | اختتام |
|---|---|---|---|
| زہرہ تربیع مشتری | 16-8-17 وقت دن 10:3 | 14-8-17 وقت دن 11:40 | 15-8-17 وقت دن 11:17 |

(منفی اعمال کیلئے)

| | | |
|---|---|---|
| ۴۲۹ | ۴۳۳ | ۴۲۷ |
| ۴۲۱ | مقصد کی تفصیل فلاں بن فلاں | ۴۳۱ |
| ۴۳۲ | ۴۲۵ | ۴۲۶ |

زہرہ تربیع مشتری کے وقت میں زوال کے وقت یا کسی نحس ساعت میں لکھیں، ناجائز نہ کریں ورنہ خود گنہگار ہوں گے۔

# عطارد قران شمس

| نظر | ابتداء | مکمل | اختتام |
|---|---|---|---|
| عطارد قرآن شمس | 26-8-17 وقت دن 12:53 | 27-8-17 وقت دن 1:43 | 15-8-17 وقت دن 2:36 |

رب زدنی علما

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۱۵ | ۱۶۲۹ | ۱۶۲۶ | ۱۶۲۲ |
| ۱۶۲۷ | ۱۶۲۱ | ۱۶۱۶ | ۱۶۲۸ |
| ۱۶۲۰ | ۱۶۲۴ | ۱۶۳۱ | ۱۶۱۷ |
| ۱۶۲۰ | ۱۶۱۸ | ۱۶۱۹ | ۱۶۲۵ |

رب زدنی علما

عطارد قران شمس کے وقت کے دوران کسی اچھی ساعت میں 41 نقش تیار کر لیے جائیں۔ روزانہ ایک تعویذ پینا ہے۔ قوت یادداشت، قوت حافظہ کیلئے بہت ہی مجرب اور مؤثر چیز ہے۔ ایک نقش سب افراد خانہ بھی پی سکتے ہیں۔

# حافظے میں حیرت انگیز اضافہ کیجئے

حافظہ اور یادداشت ایسی چیز ہے کہ بچپن سے لے کر بڑھاپے تک اس کی ضرورت ہوتی ہے۔ ذہین، فطین بچے کیلئے یادداشت اور مضبوط قوت حافظہ اضافی خوبی ہے۔ بوڑھا بھی وہ سب سے زیادہ قابل تعریف ہے جس کو بچپن کے واقعات اور پرانے دسیوں سالوں کے واقعات آج بھی ازبر ہوں۔ اس لئے وہ بچے جو حافظے میں مضبوط نہ ہوں، سبق یاد نہ رہتا ہو، جلدی بھول جاتے ہوں، ایسے جوان جو یاد تو بہت کچھ کر لیتے ہوں مگر امتحانات میں بھول جائیں۔ ایسے دماغی کام کرنے والے اساتذہ جن کو نوٹس یاد کروانے ہوں، ٹیسٹ کی تیاری کروانی ہو، ایسے وکلاء جو دلائل کے انبار ساتھ لے کر چلنا چاہتے ہوں، اچھے علماء جو مسائل کو دلائل کے ساتھ یاد رکھنے اور امت کو سکھانے کے کام میں مشغول ہوں۔ ایسے طلباء جو قرآن پاک جلد اور مضبوط حافظے کے ساتھ یاد کرنا چاہتے ہوں، وہ بچے اور بڑے جو مختلف قسم کے مقابلے کے امتحانات دینے کا ارادہ رکھتے ہوں۔ وہ والدین جو اپنے گھر پر ہی اپنے بچوں کو ٹیوشن سے نجات دلانے کی کوشش کرتے ہوں، وہ اساتذہ جو جگہ جگہ ٹیوشن پڑھانا چاہتے ہوں، وہ دکاندار جن کا مشغلہ حساب کتاب ہو، وہ ملازمین جو اکاونٹس کے کام میں مہارت رکھتے ہوں۔ مگر حافظے میں اضافہ مقصود ہو، وہ لوگ جو یہ ساری خوبیاں رکھتے ہیں اور ہمیشہ کیلئے بلا کے حافظہ کے مالک بننا چاہتے ہیں، وہ اپنے دماغ کو کمپیوٹر بنائیں۔ حکیم الامت مجدد ملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ کا تحریر کردہ ''سورۃ یٰسین'' کا خاص عمل۔ صرف سات دن کے استعمال سے حافظے میں اضافہ ہوگا (ان شاء اللہ تعالیٰ)۔ خصوصاً طلباء، مناظر، اساتذہ اور کثرت سے دماغی کام کرنے والوں کے لئے بہت مفید ہے۔ ایک کورس سات دن پر مشتمل ہے۔ ضرورت کے تحت ایک سے زائد کورس استعمال کرنے پڑ سکتے ہیں۔ ادارے سے فوری یہ زبردست ''قوت حافظہ'' کا روحانی کورس منگوائیں۔

ہدیہ فی کورس ~~2000~~ روپے ہدیہ فی کورس: 1500 روپے

روحانی دکان 0334-4312272, 042-35410586
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

# بڑے سے بڑے امراض کا قرآنی علاج

دل کے امراض، ہیپاٹائٹس ہر قسم، کینسر، دمہ، شوگر، پتھری، دماغی امراض...... الغرض ہر قسم کے بڑے امراض کے لئے قرآن پاک میں درج آیاتِ شفاء اور احادیث کی دعاؤں پر مشتمل علاج جو درج بالا امراض کیلئے اکسیر ہے۔

انگریزی علاج پر ہزاروں خرچ کرنے والے خصوصی طور پر متوجہ ہوں۔ قرآنی علاج کا کرشمہ دیکھیں۔ ایک تعویذ جتنے چاہے مریضوں کیلئے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

## طریقہ علاج

ہدیہ مکمل کورس (40 تعویذات): 1500

علاج کیلئے روزانہ ایک تعویذ کو پانی کی بوتل میں ڈال کر مریض کو نہار منہ پلائیں۔ ان شاء اللہ موجودہ بیماری سے شفاء ہوگی۔

رابطہ: دار العمل چشتیہ 0334-4312272
(042) 35410586, ruhanishop@gmail.com
www.darulamal.org/ruhanishop

# روحانی نمک برائے پیٹ درد

قیمت: 60 روپے

اس نمک کے استعمال سے ہر وقت رہنے والا پیٹ درد ختم ہو جاتا ہے۔
اس نمک کے استعمال سے اچانک ہونے والا پیٹ درد کا مرض ختم ہوجاتا ہے۔
اس نمک کے استعمال سے بچوں کے پیٹ درد کی شکایات ختم ہوجاتی ہے۔ اس نمک کے استعمال سے کھانا کھانے کے فوراً بعد ہونے والا پیٹ درد بھی ختم ہو جاتا ہے۔ اس نمک کے استعمال سے سبھی گھر والوں کے پیٹ میں رہنے والا درد ختم ہو جاتا ہے۔ اس نمک کے استعمال سے پیٹ درد ہونے کی تمام وجوہات ختم ہوجاتی ہے۔ اس نمک کا حفظ ماتقدم کے طور پر ہر گھر اور ہر کچن میں ہونا ضروری ہے۔ یہ روحانی نمک بطور خاص پیٹ درد کیلئے خاص روحانی کلام سے تیار کیا جاتا ہے۔ جو حضرات وخواتین لینا چاہیں، وہ رابطہ فرمائیں۔

روحانی دکان 0334-4312272, 042-35410586
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

# سورۃ القدر کی خاص ریاضت

پیر صوفی غلام سرور شباب قادری (حویلی لکھا)

مندرجہ ذیل خاتم کو کسی پلیٹ پر زعفران وگلاب سے تحریر کریں۔ اس دن روزہ رکھیں۔ اور مندرجہ دعوت کو ہر نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھیں۔ اور بخور لوبان، کزبرہ، عود اور جاوی کا روشن کریں۔ اور افطاری کے وقت لکھی ہوئی پلیٹ کو دھو کر اس سے افطاری کریں۔ پھر عشاء کی نماز کے بعد جب وتر پڑھ لیں تو سورہ القدر کو 500 مرتبہ پڑھیں۔ اور جب سونے لگیں تو ایک ہزار مرتبہ (یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ) پڑھیں۔ پھر (سُبْحَانَ الْحَیُّ الْفَتَّاحِ) پڑھتے پڑھتے سو جائیں۔ جب جاگیں تو پھر (سُبْحَانَ الْحَیُّ الْفَتَّاحِ) پڑھیں۔ یہاں تک کہ فجر ہو جائے۔ پھر نماز فجر ادا کریں۔ پھر سورج نکلنے پر خاتم سورہ القدر کو آئینے کی پشت پر تحریر کریں۔

اور پھر جب کوئی خبر حاصل کرنا چاہیں۔

یعنی کسی دُور گئے ہوئے کے حالات معلوم کرنا۔

زمین کے خزانوں کے بارے میں آگاہی حاصل کرنا۔

مخفی چیزوں کے بارے میں معلوم کرنا۔

اور اس طرح کے دیگر کاموں کے بارے میں معلوم کرنا۔

تو آئینہ میں دیکھتے ہوئے دعوت سورہ القدر پڑھیں۔ آئینہ میں حالات سے آگاہی حاصل ہو جائے گی۔ خاتم یہ ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| إِنَّا | وَمَا | أَدْرَاكَ | مَا | لَيْلَةُ | الْقَدْرِ | أَنْزَلْنَاهُ |
| | لَيْلَةُ | الْقَدْرِ | خَيْرٌ | مِّنْ | أَلْفِ | |
| | شَهْرٍ | تَنَزَّلُ | الْمَلَائِكَةُ | وَالرُّوحُ | فِيهَا | |
| | بِإِذْنِ | رَبِّهِمْ | مِّنْ | كُلِّ | أَمْرٍ | |
| فِي لَيْلَةِ | سَلَامٌ | هِيَ | حَتَّى | مَطْلَعِ | الْفَجْرِ | الْقَدْرِ |

اور دعوت یہ ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ "إِنَّا أَنْزَلْنَاهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ۔ وَمَا أَدْرَاكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ۔ "مُبَارَكَةٌ عِطْرِيَّةٌ زَهْرِيَّةٌ نُزِلَ فِيْهَا الرُّوْحُ الْاَمِيْنُ وَنَشَرَ فِيْهَا الْجَنَاحَ الْاَخْضَرَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَجْمَلَتْ فِيْهَا الْمَلَائِكَةَ الْكَرُوْبِيِّيْنَ وَسَجَدَتْ فِيْهَا اَهْلُ عِلِّيِّيْنَ وَغَفَرَاللهُ فِيْهَا لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ ﷺ اَجْمَعِيْنَ۔" لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ "دَائِمَةٌ مُسْتَدِيْمَةٌ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ بِاَمْرِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ تَعَظَّمَ شَانُهٗ مِنْ اَنْ يَفْتَقِرَ اِلٰى شَرِيْكٍ اَوْ اِعَانَةِ مُعِيْنٍ قَهَرَ جَمِيْعَ مَنْ فِي الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ بِقُدْرَتِهٖ وَقَهَرَالْجَبَابِرَ وَالْمُتَكَبِّرِيْنَ شَدِيْدُ الْبَطْشِ لِمَنْ طَغٰى وَتَمَرَّدَ وَبَقِيَ مِنْ اَلَمِ عِقَابِهٖ وَشِدَّةِ اَخْذِهٖ هَالِكٌ مَعَ الْهَالِكِيْنَ اَسْاَلُكَ۔ اَللّٰهُمَّ بِعَظِيْمِ اِنْتِقَامِكَ الَّذِيْ اَهْلَكْتَ بِهِ الْقُرُوْنَ السَّالِفَةَ اَنْ تَزَالَ اَعْظَمُ اِنْتِقَامِكَ وَاَسْرَعُ عِقَابِكَ عَلٰى كُلِّ مَنْ عَصَانِيْ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَتَسَلَّطَ عَلَيْهِ مَلَائِكَتَكَ الرُّوْحَانِيِّيْنَ وَاَنْزِلْ اَللّٰهُمَّ صُمَمًا فِيْ اُذُنَيْهِ وَعَمَاً فِيْ بَصَرِهٖ وَبَصِيْرَتِهٖ فَلَايَزَالَ اَبَدُ الْاٰبِدِيْنَ وَخُلَالًا فِيْ عَقْلِهٖ يَتَضَمَّنُ سَلْبَ ذَالِكَ النُّوْرِ مِنْهُ حَتّٰى يَصِيْرَ مَنَ الذَّاهِلِيْنَ وَزَلْزِلَ اَقْدَامَهٗ مَتٰى مَاسَعٰى بِهِمَا حَتّٰى يَصِيْرَ مَنَ الْمُقْعِدِيْنَ وَفرق جَمِيْعَ جَسَدِهٖ كَمَافَرَّقْتَ يَوْمَ بَدْرٍ حِزْبَ الْكَافِرِيْنَ وَاَكْسِهٖ ثَوْبَ الْكَسْلِ حَتّٰى يَكُوْنَ مِنَ الْعَاجِزِيْنَ وَاَيِّدْعَلَيْهِ اَعْدَائَهٗ حَتّٰى يَكُوْنَ مِنَ الْمَعْدُوْمِيْنَ الْمُقِلِّيْنَ وَاَجْعِلْهُ اَهْوَنَ شَيْئٍ وَاَحْقِرْهُ وَاَذَلَّ شَيْئٍ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ حَتّٰى يَكُوْنَ مِنَ الْاَذَلِّيْنَ الْاَصْغَرِيْنَ وَشَمِلِ عَلَيْهِ اَنْوَاعَ النَّوَائِبِ وَالْمَصَائِبِ اِنَّكَ اَنْتَ السَّرِيْعُ الْمُنْتَقِمُ وَاَيِّدْنِيْ اَللّٰهُمَّ بِمَلَائِكَتِكَ اَجْمَعِيْنَ۔ يَارَبَّ الْعَالَمِيْنَ تَنَزَّلُ الْمَلَائِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا يَابَدُوْحُ يَابَدُوْحُ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْمَمْدُوْحِ وَبِمَا خَطَّ الْقَلَمُ فِي اللَّوْحِ وَبِمَا دَعَاكَ بِهٖ يَعْقُوْبُ وَاَيُّوْبِ وَنُوْحٌ اَطْرِدْ عَنِّيْ الْمَنْسُوْخَ وَاحْفِظْنِيْ مِنَ الْفَيُوْحِ وَاَلِّفْ بَيْنَ الرُّوْحِ يَامَنْ هُوَ هُوَ

يَاهُوَ يَا اَوَّلُ يَا آخِرُ يَاظَاهِرُ يَابَاطِنُ اِدَّخَرْتُكَ لِفَقْرِىْ وَفَاقَتِىْ "لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ" يَامَنْ ذَلَّ لِعَظْمَتِهٖ الْجَبَابِرَةُ الْمُتَكَبِّرِيْنَ وَصَغَّرَ لِجَلَالَتِهٖ طُغَاةُ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ الْمُتَمَرِّدِيْنَ يَاشَدِيْدَ الْبَطْشِ يَاعَظِيْمَ الْقَهْرِ الْمُنْتَقِمُ مِنْ كُلِّ ذِىْ سَطْوَةٍ مَكِيْنٍ۔ اَيِّدْنِىْ بِنَصْرٍ مِنْكَ وَفَتْحٍ مُبِيْنٍ۔ حَتّٰى اَقْهَرَ بِهٖ اَعْدَائِىْ مِنَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ اَجْمَعِيْنٍ۔ اَنْتَ الْقَادِرُ الظَّاهِرُ الْمُنْتَقِيْمُ شَدِيْدُ الْبَطْشِ الَّذِىْ لَايُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ ۔يَارَبَّ الْعَالَمِيْنَ اَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِىْ مَلَا اَرْكَانَ عَرْشِكَ وَبِقُدْرَتِكَ الَّتِىْ قَدَرْتَ بِهَا عَلٰى جَمِيْعِ خَلْقِكَ وَبِرَحْمَتِكَ الَّتِىْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ وَبِعِلْمِكَ الْمُحِيْطِ بِكُلِّ شَيْءٍ وَبِاِرَادَتِكَ الَّتِىْ لَايُخَالِطُهَا شَيْءٌ اَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِمَا سَاَلْتُكَ بِهٖ مِنْ هٰذِهِ الْاَقْسَامِ الْمُسْتَجَابَةِ اَنْ تُسَخِّرَلِىْ خَدِيْمًا مِنْ خُدَّامِ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الْجَلِيْلَةِ يَخْدِمُنِىْ وَيُطِيْعُ اَمْرِىْ وَيَقْضِىْ حَوَائِجِىْ مِنْ جَمِيْعِ مَااُرِيْدُهٗ وَاَطْلُبُهٗ فَاِنِّىْ قَدْدَعَوْتُكَ وَقَدْقُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ اُدْعُوْنِىْ اَسْتَجِبْ لَكُمْ فَاَنْتَ خَيْرُ الْمُسْتَجِيْبِيْنَ وَخَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ وَقَدْ تَعْلَمُ اَنِّىْ فِىْ كَرْبٍ وَفِىْ اِضْطِرَارٍ وَقَدْقُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ ۔ اَمَّنْ يُجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَادَعَاهُ يَاكَثِيْرَ الْخَيْرِ بِيَدِكَ الْخَيْرُ وَاَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ فَمَنْ ذَالَّذِىْ يَرْحَمُنِىْ غَيْرُكَ وَمَنْ ذَالَّذِىْ يُسْعِدُنِىْ سِوَاكَ فَارْحَمْنِىْ وَاَسْعِدْنِىْ وَاَرِنِىْ سَبِيْلَ الرَّشَادِ وَاَصْحِبْنِىْ اِلَيْهِ سَبِيْلًا اَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِجَمِيْعِ اَسْمَائِكَ مَاعَلِمْتُ مِنْهَا وَمَالَمْ اَعْلَمْ مِنْهَا اَهِيًا شَرَاهِيًا اَصْبَاؤُت اَدُوْنَاىْ طشغيدى آلَ شَدَاىَ سمعيل كفيل كتفايل تاهيل فهم بجاجِيل عزرائيل "فَكَشَفْنَا عَنكَ غِطَاءَ كَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ۔ (سورۃ ق:22)

يَاهَادِىْ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ فَهَدَى اللهُ الَّذِيْنَ آمَنُوْا لِمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِاِذْنِهٖ وَاللهُ يَهْدِىْ مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔ "وَكَذٰلِكَ نُرِىْ اِبْرَاهِيْمَ مَلَكُوْتَ السَّمَاوَاتِ وَالْاَرْضِ وَلِيَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِيْنَ۔ (سورہ الانعام:75)

وَقَالُوْا لِجُلُوْدِهِمْ لِمَ شَهِدْتُّمْ عَلَيْنَا قَالُوْا اَنْطَقَنَا اللهُ الَّذِىْ اَنْطَقَ كُلَّ شَيْءٍ اَنْزَلَ يَاعَبْدَاللهِ ۔"تَنَزَّلُ الْمَلَائِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۔سَلَامٌ هِىَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ"

## سورہ القدر اور اسم اعظم

بعض صالحین بزرگوں نے اپنے مریدین سے فرمایا کہ ہم تمھیں اسم اعظم نہ سکھا دیں۔ اُنہوں نے کہا ضرور سکھا دیں۔ تو بزرگوں نے فرمایا کہ قبلہ رُخ ہو کر سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص اور آیت الکرسی اور پھر سورہ القدر پڑھو اور پھر اللہ تبارک وتعالیٰ سے دُعا کرو۔

## تنگی رزق سے نجات کے لیے

جو کوئی روزانہ سورہ القدر کی اس دُعا کو سات مرتبہ پڑھے اور اس کو اپنا معمول بنالے تو اللہ تبارک وتعالیٰ اُس کے روزی/رزق میں اضافہ اور خیر وبرکت فرمائے گا اور اُسے بھوک اور فقر سے نجات مل جائے گی۔ یہاں تک کہ وہ غنی ہو جائے گا۔ یہ دُعا بڑی عظیم اور نفعوں والی ہے۔ دُعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ يَامَنْ هُوَيَكْتَفِىْ عَنْ جَمِيْعِ خَلْقِهٖ وَلَايَكْتَفِىْ عَنْهُ اَحَدٌ مِنْ خَلْقِهٖ يَااَحَدٌ مَنْ لَّااَحَدَلَهٗ اِنْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّامِنْكَ وَحَالَتِ الْاٰمَالُ اِلَّافِيْكَ وَسُدَّتِ الطَّرَائِقُ اِلَّافِيْكَ يَاغِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِىْ۔

# مہندی (حنا)

## ایک ہمہ صفت پودا

قیصر احمد بی اے (کراچی)

### افعال و استعمال و خصوصیات

مہندی لگانا سنت نبی کریم ﷺ ہے۔ آپ ﷺ نہ صرف مہندی لگانا پسند فرماتے تھے بلکہ آپ ﷺ نے اس کے استعمال کی ہدایت بھی فرمائی ہے اور مہندی کو "سید الریحان" (پودوں کا سردار) کے لقب سے نوازا ہے۔ جس کے بعد اس پسندیدہ پودے کی توصیف میں مزید کچھ کہنے کی گنجائش باقی نہیں رہ جاتی۔ اکثر لوگ اپنی بچیوں اور بیٹیوں کا نام "حنا" رکھتے ہیں۔ بنا سنورنا خوش نما خوبصورت لگنے کی کوشش کرنا انسانی فطرت میں شامل ہے۔ خواتین میں ہاتھ، پیر، آنکھ، ہونٹ، رخسار اور بالوں کو رنگنے کا رواج ہر دور میں رہا ہے۔ ابتداء میں چونکہ انسان فطرت سے زیادہ قریب تھا اس لئے فطری اور قدرتی چیزوں پر اس کی ضروریات کا انحصار تھا۔ آج قبائلی لڑکیاں اخروٹ کے سبز چھلکے اور درخت کی چھال نیز ساگوان کے پتوں سے اپنے ہونٹوں کو لال کرتی ہیں۔

پھول اور درختوں کی چھال اور معدنیات سے جسم پر گل بوٹے بنائے جاتے ہیں۔ جسم کو خوشبودار کرنے کیلئے عود، عنبر، مشک، صندل و زعفران نیز بہت سے خوشبودار پھول استعمال ہوتے ہیں۔ آنکھوں کو سرمہ و کاجل سے سنوارا جاتا ہے۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ تمام چیزیں دقیانوسی اور ادنیٰ سمجھی جانے لگیں اور ان کی جگہ مصنوعی کیمیائی چیزوں نے لے لی۔ نت نئے انداز کے سامان آرائش خواتین کیلئے ایجاد ہو گئے۔ سرخی پاوڈر، فاؤنڈیشن، کلینزر، مارکر، رنگ برنگی لپ اسٹکس آ گئیں۔ ان کی فراہمی اور استعمال دونوں آسان تھے اور بظاہر ان سے جادوئے حسن چڑھ کر بولتا تھا۔ بس کچھ یوں ہوا کہ بننے سنورنے کا شوق اور سنگھار دان تو وہی رہا مگر اس کے اندر کی چیزیں بدل گئیں۔ آہستہ آہستہ یہ احساس بیدار ہوا کہ یہ کیمیائی تیز چیزیں جلد کو نقصان پہنچا رہی ہیں۔ اسے کھردرا اور بے رونق بنا رہی ہیں۔ ان کے استعمال سے جلدی امراض، حساسیت حتیٰ کہ سرطان تک بیدار ہو رہے ہیں۔ نتیجہ یہ نکلا کہ آج ان چیزوں کے موجد خود فکر مند و پریشان نظر آ رہے ہیں اور انسان کی فطرت کی ٹھنڈی سرسبز چھاؤں میں واپس آنے کا مشورہ دے رہے ہیں۔ ماہرین حسن اپنے پالرز میں کہیں کھیرا، کنوار گندل، بند گوبھی، شہد و روغن بادام کے ماسک چڑھا رہے ہیں اور کہیں جسم پر ابٹن ملنے کے مشورے مل رہے ہیں۔ سوتی کپڑوں کا رواج بھی لوٹ آیا ہے۔ گویا کہ ہم اسی ٹھنڈی و حسین جنت کی طرف لوٹ کر آ رہے ہیں جس سے بھٹک کر بہت دور نکل گئے تھے۔

بناؤ سنگھار کی قدرتی چیزوں میں جو چیز زمانہ قبل از قبل تاریخ سے استعمال ہوتی چلی آ رہی ہے اور آج بھی اتنی ہی پسند کی جاتی ہے وہ حنا یا مہندی ہے۔ اس پودے کو بال، ناخن اور جلد کو رنگنے کیلئے اور انہیں دیدہ زیب، خوشبودار اور پُرکشش بنانے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔

مہندی میں دوائی و تجارتی دونوں طرح کے فوائد قدرت نے بڑی فیاضی سے جمع کر دیئے ہیں۔ مہندی کی مقبولیت کسی ایک ملک و خطہ زمین تک محدود نہیں رہی بلکہ عرب، امریکہ، چین، برصغیر پاک و ہند اور بعد میں یورپی ممالک تک پھیلتی چلی گئی۔ مہندی لگانے کا رواج کس قدر قدیم ہے اس بات کا اندازہ خواتین کی ان حنوط شدہ لاشوں کو دیکھ کر ہوتا ہے جو کہ اہرام مصر میں رکھی ہوئی ہیں۔ ان کے بالوں، ناخنوں، ہتھیلیوں، انگلیوں اور تلوؤں پر مہندی کا رنگ موجود ہے۔ اس بات سے یہ اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ فرعون تک اپنی خواتین کا مہندی لگانا اور بنا سنورنا پسند کرتے ہیں۔ آج کے موجودہ دور میں بغیر مہندی کے دلہن نامکمل ہے۔ مہندی سے ہاتھ پاؤں دلکش انداز سے سجائے جاتے ہیں۔ عجیب خوبصورت ڈیزائن ہاتھوں پر بنائے جاتے ہیں۔ جس سے دلہن کا روپ دوبالا ہو جاتا ہے۔

مہندی کا اصل وطن شمالی افریقہ اور جنوبی مشرقی ایشیاء بتلائے جاتے ہیں۔ یہ بھی شواہد ملتے ہیں کہ پہلے زمانے میں جب قافلے سامان تجارت لے کر ایک ملک سے دوسرے ملک کا سفر طے کیا کرتے تھے تو ان کے سامان میں مہندی بھی ہوا کرتی تھی۔ آج بھی مہندی کی تجارت واہمیت کو مدنظر رکھتے ہوئے اسے بڑے پیمانے پر کاشت کیا جاتا ہے۔ کئی علاقوں میں یہ خودرو بھی ہے۔ پاکستان میں سیہڑ ضلع دادو کی مہندی بہت اچھی سمجھی جاتی ہے اور حیدرآباد اس کی منڈی ہے جب کہ ہندوستان میں فرخ آباد کی مہندی بہت مشہور ہے۔

مہندی کا پودا دوڈھائی میٹر بلند جھاڑی نما ہوتا ہے اور اسے اکثر گھروں اور باغوں کے گرد چاردیواری کے طور پر بھی لگایا جاتا ہے۔ اس کے پتے خوبصورت انار کے پتوں سے مشابہ سبز رنگ کے ہوتے ہیں۔ ان کی جسامت 44 سے 80 ملی میٹر لمبی اور 2 سے 20 ملی میٹر چوڑی ہوتی ہے۔ ان پتوں میں رنگ دار مادہ سب سے زیادہ ہوتا ہے جس کی وجہ سے تازہ خشک پیس کر بالوں، ہتھیلیوں، ناخنوں، انگلیوں کے سروں اور تلوؤں پر انہیں رنگنے یا خوشنما گل بوٹے بنانے کیلئے لگایا جاتا ہے۔

مہندی کا رنگ اس قدر پختہ ہوتا ہے کہ جب تک جلد کی بیرونی پرت گھس کر دوسری نئی پرت نہ بنانے پر یہ رنگ جمع رہتا ہے۔ مہندی کا رنگ چونکہ نارنجی یا سرخ ہوا کرتا ہے اس لئے اسے مزید گہرا کرنے کیلئے اس میں چائے یا کافی کا جوشاندہ یا اخروٹ کا چھلکا یا تھوڑا سا لیموں کا رس ملادیتے ہیں۔ عام طور پر تین چار گھنٹے میں یہ رنگ خوب رچ بس جاتا ہے۔ بیگمات مہندی لگانے سے قبل ہتھیلیوں اور تلوؤں پر عطر حنا لگایا کرتی تھیں تا کہ رنگ اور خوشبو دوآتشہ ہوجائیں۔ محنت کش دیہاتی خواتین جن کے پاس اتنا وقت نہیں ہوتا تھا وہ چند گھنٹے مہندی لگا کر آرام کرسکیں، کام پر جاتے وقت اپنی جوتیوں میں مہندی کے پتے رکھ لیتی تھیں جس سے شام تک ان کے پیر حنائی ہوجاتے تھے۔

مہندی کے پتوں کو وسمہ بوٹی اور دوسری بوٹیوں کے ساتھ ملا کر خضاب کے طور پر لگایا جاتا ہے تا کہ بالوں کا رنگ سیاہی مائل سرخ ہوجائے۔ ایشیائی باشندوں کے بالوں کا رنگ قدرتی طور پر بالکل سیاہ نہیں ہوتا بلکہ اس میں سرخی جھلکتی ہے۔ وہ خضاب جو بالوں کو بالکل سیاہ کردے زیادہ پسند نہیں کئے جاتے۔ پھر کیمیائی اشیاء سے بنائے گئے خضاب بالوں اور جلد کو نقصان پہنچاتے ہیں۔

مہندی کے پتوں میں بہت سے طبی فوائد بھی موجود ہیں جس کی وجہ سے یہ دواؤں میں استعمال کرائے جاتے ہیں۔ مہندی کے پتے زمانہ قدیم سے مریضوں کو استعمال کرائے جاتے رہے ہیں۔ جالینوس نے چیچک کے مریض کے تلوؤں پر مہندی لگانے کا مشورہ دیا ہے۔ چینی طریقہ علاج میں اس کا تذکرہ سب سے پہلے شاہ کیا سنگ نے اپنی کتاب میں لکھا ہے۔ برٹش فارماکوپیا کی پہلی اشاعت میں مہندی کے پتوں کو معدے کے زخم اور پیچش میں مفید بیان کیا ہے۔ ابن زہر نے ناخنوں کے امراض خاص طور پر ان کے ٹیڑھے میڑھے ہوجانے پر مہندی مکھن میں ملا کر کئی روز تک لگانے کا مشورہ دیا ہے۔

جلے ہوئے مقام پر مہندی لگانے سے آبلہ نہیں پڑتا اور تسکین ہوجاتی ہے۔ گرمی دانوں اور آشوب چشم میں بھی اسے لگایا جاتا ہے۔ سر کی پھنسیوں اور خارش کیلئے روغن زیتون میں ملا کر لگاتے ہیں۔ بالوں کو مضبوط اور صحت مند رکھنے کیلئے مہندی کے استعمال کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ مہندی اندرونی اور بیرونی دونوں طرح سے مصفی خون کے طور پر بھی استعمال کرائی جاتی ہے۔

مہندی کے بہت سے نام ہیں۔ اسے اردو، ہندی، گجراتی و پنجابی و بنگلہ میں مہندی ہی کہا جاتا ہے۔ عربی و فارسی میں حنا کے نام سے معروف ہے۔ انگریزی میں بھی حنا (Hina) اور سمپھائر (Samphire) کہا جاتا ہے۔ فرانسیسی میں (Henna) اور کشمیری زبان میں موہز (Mohuz) کے ناموں سے یاد کیا جاتا ہے۔

سنسکرت میں مینڈھی اور رکت گیربھا (لال رنگ رکھنے والی) کے ناموں سے پکارا گیا۔

مہندی کے پھول گچھوں کے شکل میں لگتے ہیں جو کہ نہایت خوشبودار ہوتے ہیں جہاں بھی مہندی کے چند پودے یا باڑھ لگی ہوئی ہو۔ اردگرد کے باسیوں اور راہ گیروں کی پذیرائی لطیف اور متاثر کن خوشبو سے ہوتی رہتی ہے۔ چھوٹے چھوٹے دودھیہ رنگ کے گچھوں کی لمبائی 3 سے 22 سینٹی میٹر تک ہوتی ہے۔ پھولوں کی پنکھڑیاں 3 سے 4 ملی میٹر تک لمبی ہوتی ہیں۔ پھولوں کے خشک ہوتے ہی پھلوں کے سبز خوشے نظر آنے لگتے ہیں جو سیاہ مرچ کی طرح کے ہوتے ہیں، پکنے پر بھورے سیاہی مائل رنگ کے ہوجاتے ہیں۔ انہیں توڑنے پر اندر کئی خانے نظر آتے ہیں جن میں باریک باریک بیج بھرے ہوتے ہیں۔ انہیں بیجوں کو بوکر مہندی کے مزید پودے اگائے جاتے ہیں۔ پھولوں کی خوشبو بڑی پسند کی جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ اس سے دواؤں کو خوشبودار کرنے کیلئے عرق کشید کئے جاتے ہیں۔ عطر حنا بھی کشید کیا جاتا ہے جو کہ موسم سرما میں زیادہ استعمال کیا جاتا ہے اور نماز جمعہ وعیدین سے قبل خصوصیت کے ساتھ لگایا جاتا ہے۔ عطر فروشوں کے یہاں فروخت ہونے والی خوشبوؤں میں عطر حنا سرفہرست ہے۔ لال ارغوانی رنگ کے اس عطر کی تجارت بہت بڑے پیمانے پر کی جاتی ہے۔ ان پھولوں میں دوائی کی تاثیر بھی موجود ہے۔ مہندی کے پھولوں سے ایک تیل بھی تیار کیا جاتا ہے جو کہ ''روغن حنا'' کہلاتا ہے۔ ان پھولوں کو تل کے تیل میں ڈال کر چند یوم کیلئے دھوپ میں رکھ دیتے ہیں اور چند یوم بعد پرانے پھول نکال کر پھر تازہ پھول ڈال دئے جاتے ہیں۔ اس طرح سے پھولوں کی خوشبو اور اثرات تیل میں آجاتے ہیں۔ اس تیل کو بالوں میں لگایا جاتا ہے جس سے وہ گھنے اور مضبوط ہوجاتے ہیں۔ اسے جسم اور چہرے پر ملا جاتا ہے جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ اس سے جلد کی رنگت سرخ ہوجاتی ہے۔ اعصابی دردوں اور پٹھوں کے کھچاؤ پر بھی اسے لگاتے ہیں۔ پھولوں کی تحقیقات کے نتیجے میں ان میں سے ایک طرح کی ٹے نین (Tannin) حنوٹینک ایسڈ (Hennotanicacid) دریافت ہوئے ہیں جو مذکورہ تکالیف میں فائدے مند ہیں۔

روغن حنا کو یہودی مردوں کے جسم پر ملتے ہیں۔ قدیم مصری کفن کو مہندی کے رنگ میں رنگتے تھے اور قبر میں مہندی کے پتے رکھے جاتے تھے۔ مسلمانوں میں میت کو غسل دینے کے بعد عطر حنا لگایا جاتا ہے تاکہ کیڑے مکوڑے قریب نہ آئیں۔ پرانی کتابوں کو دیمک سے بچانے کیلئے بھی مہندی کے پھول و پتے کتابوں میں رکھے جاتے ہیں۔ مہندی کی چھال بھی دواؤں میں استعمال کی جاتی ہے۔ اس کا جوشاندہ یرقان میں پلایا جاتا ہے اور جگر و تلی کے بڑھ جانے میں مفید ہے۔ مزمن جلدی امراض میں بھی بہت مفید ہے۔ جل جانے پر تسکین پیدا کرتا ہے۔ سوزاک کے مریضوں کو مہندی مصری تخم کاسنی، بڑی الائچی، ختم کاہو، قلمی شورہ تمام ایک ایک ماشہ لے کر صبح دوپہر، شام تین ٹائم دودھ کی لسی کے ساتھ پلانے سے ایک دو یوم میں سوزاک ہمیشہ کیلئے ختم ہوجاتا ہے۔

مہندی نے شاعروں اور افسانہ نویسوں کی بھی بڑی مدد کی ہے۔ مشہور گلوکارہ ملکہ ترنم نور جہاں (مرحومہ) نے بھی ایک نغمہ خوبصورت انداز میں گایا ہے۔

؎ تمہارے سانسوں میں حنا کی خوشبو مہک رہی ہے

جہاں دستِ حنائی کی رنگینی وخوشنمائی انہیں متاثر کرتی ہے وہیں یہ بھی کہہ دیا جاتا ہے کہ

''رنگ لاتی ہے حنا پتھر پر پس جانے کے بعد''

# ماہنامہ خزینہ روحانیات کی سابقہ سات جلدیں

ان جلدوں کا مطالعہ ضرور کریں، یہ آپ کو عامل کامل بننے کے گُر بتائیں گی۔ جو لوگ روحانی عملیات کی خدمت میں لگے ہوئے ہیں، یہ جلدیں ان کے لیے ایک بیش بہا نعمت ہیں اور فن عملیات کے پوشیدہ رازوں سے پردے ہٹاتی ہیں۔

**جلد نمبر ۱:** جنات کے ہاتھوں عاملین کو نقصان پہنچانے کے واقعات ☆ عامل جنات ایک بہت بڑا محسن ☆ کیا تسخیر جنات جائز ہے؟ جنات کو دیکھنا ممکن ہے؟ اور بہت کچھ۔

**جلد نمبر ۲:** عامل کے پاس کیوں جانا ضروری ہے ☆ غیبی مخلوق کو تسخیر کرنے کے اعمال ☆ جادو سے متاثرہ مریضوں کا علاج کیسے کریں ☆ جناتی انگوٹھی ☆ ایک نوجوان پر عاملوں کے ظلم کا سچا واقعہ ☆ آپ کے مسائل کا روحانی حل ☆ کالی ماتا کے وار کا توڑ اور بہت کچھ۔

**جلد نمبر ۳:** مردانہ و زنانہ امراض کے روحانی معالجے ☆ گردہ و مثانہ کے مہلک امراض کا روحانی علاج ☆ کشائش رزق کے اعمال ☆ بندش رزق کا علاج ☆ عداوت اور جدائی کے اعمال ☆ مگرمچھ کی صورت والے موکل کی تسخیر ☆ زوجین میں محبت کے مجرب اعمال اور بہت کچھ۔

**جلد نمبر ۴:** مشکلات اور مصائب سے نجات کیسے ☆ عملیات و مجربات حضرت خواجہ محمد یسین ☆ حل المشکلات کے تین مجرب اعمال ☆ معمہ اسم اعظم۔ حل المشکلات کا خاص عمل ☆ آسیب کو ہلاک کرنے کا دم ☆ تسخیر مرد سیاہ فام کے اعمال ☆ بھیانک حویلی ☆ تربیت العاملین اور بہت کچھ۔

**جلد نمبر ۵:** ☆ دشمنوں سے حفاظت کے اعمال ☆ سخت رجعت کے شکار مریض کا علاج ☆ اب حاضرات آپ خود بھی دیکھ سکتے ہیں ☆ رشتہ کی بندش کی تشخیص خود کریں اور بہت کچھ۔

**جلد نمبر ۶:** نظر بد کی واپسی کا عمل ☆ تسخیر بھوتو جنات ☆ حاضری مطلوب کیلئے ایک لاثانی عمل ☆ پتھر دل محبوب کو دیوانہ کریں ☆ عورتوں پر شیطان کی جادوگری ☆ رزق کی پریشانیاں اب ہمیشہ کیلئے ختم ☆ کالے علم کے عاملوں سے جنگ ☆ جنات بچے کو اٹھا کر پھینکتے ہیں اور بہت کچھ۔

**جلد نمبر ۷:** شدید محبت پیدا کرنے والی آیت کے عامل بنیں ☆ محبت و صلح کرانے کے خاص عمل ☆ عمل حاضری موکل آیت الکرسی ☆ جنات دیکھنے کا خاص سرمہ اور بہت کچھ۔

**اکٹھی 7 جلدیں: 4050 روپے**




سات جلدیں اکٹھی خریدنے پر زبردست آفر 20% ڈسکاؤنٹ قیمت: 3300 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)

**ممبران و شاگردوں کے لئے خصوصی ڈسکاؤنٹ قیمت: 2800 روپے**

مکتبۃ العارف darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif@darulamal.org 042-35410586, 0332-4487877

تعویذ حفظ و جان کی تفصیل goo.gl/ckrYvj

# ہر کام میں فتح کے لئے طلسم

## خضر عباس پیاسی (راجن پور)




بسم اللہ الرحمن الرحیم

ھرھیا طمھیاب ھمطا یاھروقا یااسرافیل ھرھطکعیاب ھسخاب یاجبرائیل طر ھلمیاج ھسھاخ سلھاقا ھطلوق یاکلکائیل شوھطحتیک یادردائیل طھقاش یا دوریائیل جنطلوخ ضروھیاخ یا رفتمائیل قعد یراہ ھلھم ھمیط یاشرفائیل ھیلا ھلقا ھلع ھلح یاتنکیفیل ھنھش عملسیخا ھمط یااسماعیل ھمنق طکھف ھنوداش یاسراکیتائیل ھیطوھا وطنفاھد قیخا یاحروزائیل طحاف ھمشاط ھیلوم یاطاطائیل قرقش قملح ھقطاہ یارویائیل مدھیاح ھلیق یاحولائیل شمط ھمط شماھاط یاھمواکیل ھشقیم عنقواش یالومائیل ھلیطش طوھش طھیفا یاسرحماکیل قسود قلیمش یاھجمائیل قد ھطیر قلحیانش یاعطرائیل قطیط شلھایل ومیوھایا یاامواکیل ھلسطینا ھقفاھیو ماھقطع یاھمرائیل طیرھیلق حفیظ یاعزرائیل طمھش یامیکائیل طسھس طقشوق یامھکائیل طلمق قعودا حلھظ یاھرائیل طلھام مص ھدقیوع قھلش یاعطکائیل طوع فوح احموط امھوط یاتورائیل طلعث طلساع اعوذ ھیوذیالوخائیل۔ نام......بنت......۔

# عاشق جننی

## مرتبہ: مولوی ظہیر الدین سید احمد صاحب ولی اللہیؒ

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ حضرت مولانا صاحب (شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ) مدرسہ میں تشریف رکھتے تھے اور چند طالب علم بھی حاضر تھے از انجملہ ایک طالب علم بہت حسین تھا۔ یکا یک خوفزدہ ہوا، حضرت نے فرمایا کیا ہے؟ عرض کیا کہ ایک عورت سامنے کھڑی ہے اور مجھ کو ہاتھ سے بلاتی ہے، آپ نے فرمایا کہ تم خوف مت کرو، اس کے پاس جا کر دریافت کرو کیا کہتی ہے، طالب علم گیا، عورت نے کہا کہ میں تم پر روز پیدائش سے عاشق ہوں اور فی زمانہ ایک جن بھی مجھ پر ایسا ہی عاشق ہے جیسے کہ میں تم پر، اس جن کو یہ حال معلوم ہو گیا ہے کہ میں تم پر عاشق ہوں، اس کا ارادہ ہے کہ آج بعد نماز مغرب یہاں آ کر تم کو زندہ نہ چھوڑے۔ طالب علم یہ بات سن کر حضور میں واپس آیا اور جو سنا تھا کہ گزارش کیا، حضرت نے فرمایا کہ اچھا اس عورت سے کہہ دو کہ اب جاؤ اور جب چاہے آیا کرو، وہ عورت چلی گئی اور بعد مغرب طالب علم بے چارہ کا کسی نے گلا گھونٹا، حضرت نے اٹھ کر ایک طمانچہ اس کے مارا وہ اچھا ہو گیا، وہ عورت ہنستی ہوئی آئی اور کہا اس طمانچہ سے اس جن کے زخم ہو گیا شاید جانبر نہ ہو، اس کے بعد چلی گئی، پندرہ بیس دن کے بعد پھر وہ جن آیا اور طالب علم کا گلا گھونٹا، حضرت مولانا صاحب نے اٹھ کر دو طمانچے منہ اور گردن پر اس کے مارے پھر وہ عورت آئی اور خوش ہو کر بیان کیا کہ طمانچہ کے صدمے سے اس کا سر کٹ گیا۔ طالب علم نے یہ حال حضرت کے روبرو بیان کیا، آپ نے اس کی کفِ دست پر انگشت اشرف سے کئی خط کھینچے اور مٹھی بند کرا دی اور فرمایا کہ اس عورت کے سامنے جا کر کھول دو، اس نے ایسا ہی کیا، عورت نے کہا میں نے تم کو کچھ تکلیف نہیں دی تھی، لیکن تمہاری یہی خوشی ہے تو میں جاتی ہوں، تم مٹھی بند کر لو، اس نے مٹھی بند کر دی، وہ چلی گئی۔

# ذہنی دباؤ، کیسے بچیں؟

## ناجدہ حمید

ذہنی دباؤ ایک ایسی کیفیت ہے جس میں انسان خود کو بے بس سا محسوس کرتا ہے۔ ہر شخص کو کبھی نہ کبھی اس کا سامنا ضرور ہوتا ہے۔ اگر یہ ایک حد میں ہو تو مفید ہے ورنہ ہمارے معمولات اور زندگی کو الٹ پلٹ کر رکھ دیتا ہے۔ چند آسان طریقوں پر عمل کر کے اس میں کمی لائی جاسکتی ہے۔

جدید دور میں زندگی بہت مصروف ہوگئی اور بہت سے حصوں اور کاموں میں بٹ گئی ہے۔ اس وجہ سے ذہنی الجھنیں اور پریشانیاں بڑھ گئی ہیں اور نتیجتاً ذہنی دباؤ بھی بڑھتا جارہا ہے۔ تھوڑا بہت ذہنی دباؤ اچھا ہوتا ہے، اس لئے کہ اس سے ہمیں کاموں کو کرنے اور ذہنی طور پر مضبوط ہونے میں مدد ملتی ہے۔ تاہم اگر یہ بڑھ جائے یا لمبے عرصے تک برقرار رہے تو اس کے بہت سے منفی اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ اس کے باعث ہمیں سر میں درد اور صحت کے دیگر مسائل کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ علاوہ ازیں ہمارے معمولاتِ زندگی اور تعلقات بھی خراب ہوسکتے ہیں۔

### ذہنی دباؤ کی وجوہات کیا ہیں؟

ذہنی دباؤ کی چند عام وجوہات درج ذیل ہیں:

**صحت کے مسائل:** لمبے عرصے تک برقرار رہنے والی بیماری کی وجہ سے ذہنی دباؤ اور چڑچڑا پن ہوسکتا ہے۔ کسی عزیز کے بیمار ہونے کی وجہ سے بھی یہ ہوسکتا ہے۔

**دوسروں سے تعلقات:** گھر اور باہر کے تعلقات میں خرابی بھی اس کا سبب بن سکتی ہے۔

**جذبات کا اظہار:** جذبات کا اظہار ضروری ہے۔ اگر کسی وجہ سے جذبات دبے رہ جائیں تو ہم ذہنی دباؤ کا شکار ہوسکتے ہیں۔

**زندگی میں تبدیلی:** کسی عزیز کی وفات، نئی ملازمت، گھر کی تبدیلی یا زندگی کا اچانک نیا یا غیر متوقع رخ اختیار کرنے پر ذہنی دباؤ ہوسکتا ہے۔ مثبت تبدیلیاں مثلاً ملازمت سے ریٹائرمنٹ یا شادی بھی اس کی وجہ بن سکتی ہے۔

**معاشی مسائل کا دباؤ:** معاشی دشواریاں ذہنی دباؤ کی ایک عام وجہ ہیں۔ آپ کے پاس کیا ہے، کیا نہیں اور آپ معاشی طور پر کتنے مضبوط ہیں؟ یہ معاملات ہر فرد کو متاثر کرتے ہیں۔

**دوسروں کی منفی آراء:** ذاتی، مذہبی یا سیاسی اعتقادات پر دوسروں کی منفی رائے ذہنی تناؤ پیدا کرتی ہے۔

**ملازمت میں عدم اطمینان:** ملازمت سے غیر مطمئن ہونا، کام کا زیادہ دباؤ یا دفتروں میں باہمی اختلافات ذہنی دباؤ کی وجہ بنتے ہیں۔

**ناخوشگوار ماحول:** غیر محفوظ ماحول، کوئی ناخوشگوار واقعہ یا قدرتی آفت بھی ذہنی دباؤ کی وجہ بن سکتی ہیں۔

### ذہنی دباؤ سے کیسے نمٹیں؟ ...... کرنے کے کام

ذہنی دباؤ سے بروقت نمٹنا ضروری ہے۔ اس سے پہلے کہ یہ آپ کی زندگی کو متاثر کرنے لگے، آپ ایسے طریقے اختیار کرنے کی کوشش کریں جن سے اس پر قابو پالیا جائے۔ اس سلسلے میں درج ذیل اقدامات مفید ثابت ہو سکتے ہیں:

#### منفی اور مثبت سوچ

منفی سوچیں ذہنی دباؤ کو جنم دیتی ہیں۔ آپ جتنا زیادہ اس طرح سوچیں گے، اتنا ہی الجھتے جائیں گے۔ اس لیے اگر کسی مسئلے میں الجھ جائیں اور کوئی راہ نہ سجھائی دے رہی ہو تو کسی ایسے فرد سے مشاورت کریں جو خود مثبت سوچ کا حامل ہو۔ اس طرح آپ کو ذہنی دباؤ سے بچاؤ میں مدد ملے گی۔

مثبت سوچ...... ذہنی دباؤ کو مات دینے میں بہت معاون ثابت ہوتی ہے۔ اس صورتحال میں یہ کام ذرا مشکل ہوتا ہے لیکن تھوڑی سی کوشش سے اسے ممکن بنایا جاسکتا ہے۔ زندگی میں مثبت سوچ رکھنے سے آپ نہ صرف

ذہنی دباؤ سے بچے رہیں گے بلکہ آپ کے لیے مطمئن اور پرسکون زندگی گزارنا آسان ہوجائے گا۔

## خود کو وقت دیں

آج کل معمولاتِ زندگی کچھ ایسے ترتیب پا گئے ہیں کہ خود اپنے لیے وقت نکالنا مشکل ہوگیا ہے۔ اس وجہ سے بھی طبیعتوں میں چڑ چڑا پن پیدا ہونے لگا ہے۔ روزانہ اپنے لیے کچھ وقت ضرور نکالیں جسے آپ اپنی مرضی کے مطابق گزار سکیں۔ اس مشق کے بعد آپ اپنی طبیعت میں واضح فرق محسوس کریں گے۔

## ہنسیں اور مسکرائیں

ہنسی کو علاجِ غم اور بہترین دوا قرار دیا گیا ہے۔ جب ہم ذہنی دباؤ کا شکار ہوتے ہیں تو بہت سنجیدہ ہوجاتے ہیں اور ہنسنا بھول جاتے ہیں۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ پریشانی ہمیں دوگنی محسوس ہوتی ہے۔ ایسے میں ہنسنا یا کم از کم مسکرانا کافی فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔ اس کے لیے آپ مختلف طریقے اختیار کرسکتے ہیں مثلاً کوئی مزاحیہ فلم دیکھیں یا حسِ مزاح رکھنے والے دوستوں کی صحبت میں کچھ دیر بیٹھ جائیں۔

## تفریح کے لئے وقت نکالیں

معمولاتِ زندگی میں لمبے عرصے تک یکسانیت سے بھی طبیعت بیزار ہونے لگتی ہے۔ اس لیے ہمیں ہر کچھ عرصے بعد سیر و تفریح کی غرض سے کسی پُرفضا مقام یا پارک وغیرہ کا رخ کرنا چاہیے۔ اس سے نہ صرف آپ کی طبیعت ہشاش بشاش ہوگی بلکہ ذہن بھی تر و تازہ ہوگا۔

## ماحول میں تبدیلی لائیں

انسانی فطرت تبدیلی کو پسند کرتی ہے۔ اس لئے ماحول میں چھوٹی موٹی تبدیلی لائیں۔ یہ آپ کے دل و دماغ پر مثبت اثر ڈالے گی۔ دفتر میں اپنے ٹیبل پر بہت زیادہ چیزیں یا انہیں بکھیرے رکھنے سے پرہیز کریں۔ اس طرح کچھ عرصے بعد اپنے کمرے میں چیزوں کی ترتیب تبدیل کرنے سے آپ اچھا محسوس کریں گے۔

## مشاغل مت چھوڑیں

ذہنی دباؤ کی وجہ سے لوگ اپنے مشاغل تک چھوڑ بیٹھتے ہیں۔ ایسا کرنا آپ کو مزید دباؤ کا شکار کرسکتا ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ آپ انہیں وقت دیں۔ ان سے آپ کو ذہنی دباؤ کم کرنے میں کافی مدد ملے گی۔

## پرسکون نیند کا اہتمام کریں

پریشانیوں کے باعث اکثر لوگوں کی نیند کم ہو جاتی ہے۔ دماغ کو تر و تازہ کرنے اور ذہنی دباؤ کو کم کرنے کے لیے یہ بہت اہم ہے۔ اس لیے کم از کم چھ گھنٹوں کی پرسکون نیند ضرور لینی چاہیے۔

## ورزش کو معمول بنائیں

روزانہ ورزش بھی ذہنی دباؤ سے بچاؤ میں مدد دیتی ہے۔ اس لیے ہر روز کم از کم 30 سے 20 منٹ چہل قدمی، جاگنگ، فٹ بال یا ٹینس وغیرہ جیسی سرگرمیاں اپنے معمول میں شامل کریں۔

## مساج سے دباؤ کم، تھکاوٹ دور

ذہنی دباؤ کو کم کرنے کے لیے مساج سے مدد لی جاسکتی ہے۔ اس سے جسمانی تھکاوٹ سے بھی نجات ملتی ہے۔

## لیونڈر اور مالٹے کی خوشبو

لیونڈر اور مالٹے کی خوشبو ذہنی دباؤ کو کم کرتی ہے۔ اس مقصد کے لیے آپ اپنے کمرے میں لیونڈر کا ایئر فریشنر بھی استعمال کرسکتے ہیں۔

## نیم گرم پانی سے نہانا

نیم گرم پانی سے نہانے سے ہم نہ صرف ہلکا پھلکا محسوس کرتے ہیں بلکہ ہمارا ذہن بھی پرسکون ہوتا ہے۔

(بشکریہ ماہنامہ مرحبا صحت)

نوٹ: اولیاء اللہ کی صحبت ذہنی دباؤ کا بہترین علاج ہے۔ خ

## جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل

## ہر قسم کے جادو کو ختم کرنے اور جادو کو واپس کرنے کا خاص عمل

## ہر قسم کی نظرِ بد اور لاعلاج امراض کا علاج کرنے کا خاص عمل



# ھانڈی کا عمل

الحمدللہ دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے جادو، جنات و شیاطین کا علاج کرنے والے عاملین کے لئے ھانڈی کے مختلف اعمال ترتیب دیئے ہیں، جن کی مدد سے باآسانی جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا جلد علاج کیا جاسکتا ہے۔ یہ اعمال صرف وہی عاملین کرسکتے ہیں، جن کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو یہ دعوٰے کرتے ہیں کہ ہم سے سیکھنے والوں کو رجعت نہیں ہوتی۔ ہم واضح کہتے ہیں کہ جو غلط استعمال کرے گا، اس کو رجعت ضرور ہوگی۔ اسی لئے اعمال کے ساتھ ساتھ مختلف ھدایات تفصیل سے دی گئی ہیں جن پر عمل کرکے رجعت سے بچا جاسکتا ہے اور ھانڈی کے اعمال کے سلسلے میں بہت تفصیل دی گئی ہے جس کو پڑھ کر، ھانڈی کے اعمال کا صحیح طریقہ آجائے گا اور عمل کرنے میں غلطی کا امکان بھی نہ ہونے کے برابر ہوگا۔ ہم ان عاملین کی طرح نہیں جو تفصیل اس لئے نہیں بتاتے کہ اگر ایک بار ہی سب بتادیا تو "ہمارے پاس کون آئے گا"۔

دو طرح سے ھانڈی کے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔

**درجہ اول ھدیہ: -/5500 روپے**

**درجہ دوم ھدیہ: -/10500 روپے**

**درجہ اول** اس میں سات اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ ان اعمال سے جادو، جنات، نظرِ بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کرسکتے ہیں۔ اسی طرح لاعلاج بیماریوں کا بھی علاج کرسکتے ہیں۔

**درجہ دوم** اس میں کل دس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ دو خاص الخاص اعمال ہیں جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں۔ ان کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو۔ آخر میں ھانڈی کا ایک خاص عمل دیا گیا ہے جو محبت، مفرور کو واپس لانے، رشتہ کے لئے ہاں کروانے میں مفید ہے۔

ان تمام اعمال کے لئے کچھ ریاضتیں بھی کروائی جاتی ہیں تاکہ عامل کے پیچھے جنات کی غیبی مدد بھی شامل رہے۔ صرف طریقے نہیں بتائے جاتے۔

# اولاد کی اصلاح کا ایک نرالہ انداز

مختار احمد جامعی (جدۃ)

میں جب بھی کسی سلجھے ہوئے خوشحال نوجوان کو دیکھتا ہوں تو یقین ہوجاتا ہے کہ ضرور اس کا باپ صالح اور نیک آدمی ہوگا۔ فرمان الٰہی "وَكَانَ أَبُوهُمَا صَالِحًا" کی صداقت ہونے لگتی ہے۔ باپ اگر نیک ہو تو اس کا فائدہ دنیا ہی میں اس کی اولاد کو ہونے لگتا ہے۔ ڈاکٹر نبیل عوضہ کہتے ہیں

**باپ اگر نیک ہو تو اس کا فائدہ دنیا ہی میں اس کی اولاد کو ہونے لگتا ہے**

کہ "مجھے جب نوافل کی ادائیگی میں سستی اور کاہلی ہونے لگتی ہے تو مجھے میرے بیٹے اور دنیا کی پریشانیاں یاد آتی ہیں۔ کہیں نوافل کی ادائیگی میں میری سستی اور کاہلی میری اولاد کی پریشانیوں کا سبب نہ بن جائے۔"

اپنی اولاد کو خوشحال زندگی اور دنیا کی پریشانیوں سے نجات دلانے کا ایک اہم ذریعہ ہماری صالحیت اور نیک بختی پر منحصر ہے۔ ہر شخص کی تمنا ہوتی ہے کہ اس کی اولاد نیک اور فرمانبردار ہو لیکن صرف خواہش سے کچھ نہیں ہوتا۔ اس کے لئے اپنے آپ کو بھی نیک اور صالح بننے کی ضرورت ہے۔

حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ جب رات میں نوافل کی ادائیگی کر رہے ہوتے سامنے اپنے چھوٹے بچے کو سویا ہوا دیکھ کر کہا کرتے تھے "من اجلك یا بنی" یہ تیرے روشن مستقبل کے لئے ہے اور روتے ہوئے وَكَانَ أَبُوهُمَا صَالِحًا کی تلاوت کرتے۔ حضرت سعید ابن المسیب کا بھی یہی حال تھا۔ فرمایا: انی لأصلی فأذكر ولدی فأزید فی صلاتی۔ نماز پڑھتے ہوئے جب مجھے اپنے بچے یاد آتے ہیں تو نماز لمبی کر دیتا ہوں۔

سورۂ کہف کے طویل واقعہ سے بھی اس کی صداقت ہوتی ہے کہ باپ اگر نیک ہو تو اس کا فائدہ اس کی اولاد کو بھی ہوتا ہے۔

ڈاکٹر نبیل عوضہ کہتے ہیں کہ میرا ایک دوست ہے جو کویت میں ایک حکومتی ادارہ میں اچھے منصب پر فائز ہے لیکن روزانہ چند گھنٹے فلاحی کاموں میں لگاتا ہے۔ میں نے کہا کہ "تم اپنے کام میں زیادہ دلچسپی لو تو شاید تمہارا منصب اور مقام اور زیادہ ہوجائے گا" کہنے لگا: "جناب! تم جانتے ہو کہ میں چھ بچوں کا باپ ہوں جن میں سے اکثریت میرے بیٹوں کی ہے اور مجھے ڈر ہے کہ کہیں یہ بے راہ روی کے شکار نہ ہوجائیں۔ جب سے میں نے کان ابوھما صالحا کی تفسیر پڑھی ہے، اپنی زندگی کا ایک حصہ فلاحی کاموں کے لئے وقف کر دیا ہے اور میں اس کے بہترین اثرات اپنے بیٹوں میں دیکھ رہا ہوں۔"

کیا آپ چاہتے ہیں کہ آپ کی اولاد نیک صالح اور فرمانبردار ہو؟ آپ اپنے آپ کو صالح اور نیک بنائیے اور اپنی زندگی کا ایک حصہ فلاحی کاموں میں لگائیے۔ اس لئے کہ اللہ بھی اس بندے کی مدد میں رہتا ہے جب تک کہ بندہ اپنے بھائی کی مدد میں لگا رہتا ہے۔

# سونف ایک اعلیٰ مفید ادویاتی پودا

## جس کا ذکر طب نبویؐ میں بھی ہے

حکیم شجاع احمد طاہر (ڈیرہ غازی خان)

زرد، سبزی مائل، شیریں ذائقہ، خوشگوار، خوشبو، ہر جگہ بآسانی دستیاب ہونے والی دوا، جس کو ہر چھوٹا بڑا سونف کے نام سے جانتا ہے۔ پان والے کی دکان سے لے کر کریانہ، پنسار، عطار اور دیگر طبی ادویات فروخت کرنے والے کے ہاں ملنے والی بلکہ اکثر گھروں میں بھی مل جاتی ہے۔ سونف ایک ایسی دوائی دانہ ہے جو ضرورت دوا کے علاوہ عام استعمال ہوتی ہے۔

پرانی بزرگ خواتین کے پاندان کی زینت بھی رہتی ہے۔ گھریلو خواتین بازار سے منگوا کر صاف کر کے بعض اوقات توے پر ہلکی ہلکی بھون کر محفوظ رکھتی ہیں اور وقت بے وقت لذت ذہن کے ساتھ امراض معدہ سے محفوظ رہتی ہیں۔ سونف جس کو فارسی اور طبی زبان میں بادیان، عربی میں رازیانج، گجراتی میں دریاری، انگلش میں Fennel Fruit فینل فروٹ کہتے ہیں۔

اطباء کرام کے مطابق سونف کا مزاج گرم خشک درجہ دوم ہے۔ سونف بادیان پورے پاکستان، ہندوستان کے علاوہ دیگر یورپی، افریقی تمام ممالک میں باقاعدہ کاشت کی جاتی ہے۔ سونف بعض علاقوں میں خودرو بھی ہوتی ہے۔ جس کو جنگلی سونف کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ یورپی یا ولائتی سونف دیسی سونف سے قدرے بڑی ہوتی ہے۔ سونف کے پودے کا طول 1 میٹر تک بلند ہوتا ہے۔ شاخیں سبز سبز لمبی اور درمیان سے مجوف یعنی خالی ہوتی ہیں۔ ان پر چھتری نما زرد رنگ کے چھوٹے چھوٹے پھول لگتے ہیں۔ وہاں پر بیج پیدا ہوتا ہے۔ جس کو سونف کہا جاتا ہے۔ سونف بادیان کا ذکر طب نبویؐ میں مفصل طور پر درج ہے۔ طب یا طبی دوا سازی میں سونف کا دانہ یعنی سونف اور سونف کی جڑ والی لکڑی کام آتی ہے۔ عطار کے ہاں سونف بادیان کے نام سے اور جڑ بیخ بادیان کے نام سے ملتی ہے۔ ویسے سونف کے پتے بھی بطور دوا کام آتے ہیں۔ تاریخ طب کے مطابق سونف زمانہ قدیم سے چلی آ رہی ہے۔ سونف کے متعلق اطباء یونان مکمل معلومات رکھتے تھے، قدیم طبی کتب سے معلوم ہوتا ہے کہ بقراط، ویسقوایدس اور ثاؤ فرلطس جیسے معروف طبیبوں نے سونف کا ذکر کیا ہے۔ اسی طرح اطبائے عرب وہند کی کتب طب میں سونف کا مفصل ذکر ملتا ہے۔ ان تمام باتوں سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ سونف ایک قدیم دوائی جڑی بوٹی ہے، جو آج تک اپنے طبی فوائد کے ساتھ ہر خاص و عام کو فائدہ پہنچا رہی ہے۔

حکماء کرام سونف کو ایک وقت میں 7 گرام تک استعمال کراتے ہیں۔ سونف طب اسلامی کی معروف دوا جو کہ متعدد ادویات مرکبات میں استعمال ہوتی ہے۔ سونف سپاری، پان سپاری سونف والا کے نام سے بچہ بچہ جانتا ہے۔ ہر پان والے کے شوکیس میں انتہائی خوب صورتی سے سجی سونف نظر آتی ہے۔ سونف طب اسلامی کے علاوہ طب جدید میں بھی مستعمل ہے۔ برٹش فارما کوپیا 1932ء میں سونف کا ذکر ملتا ہے۔ طب جدید یعنی ایلو پیتھک میں سونف کا روغن اور عرق استعمال کرایا جاتا ہے۔ سونف معدہ کیلئے اس قدر مفید ہے کہ یہ بیک وقت معدہ کی خرابی سے آنے والے دست بھی بند کرتی ہے اور قبض کو بھی دور کرتی ہے۔ ڈکار خوب آ کر طبیعت ہلکی پھلکی ہو جاتی ہے۔ اگر سونف کو صاف کر کے گرم توے پر معمولی بریاں کر کے محفوظ کر لیا جائے، بعد غذا چٹکی چٹکی منہ میں رکھ کر چوسنے سے امراض معدہ دور ہوتے ہیں۔ منہ کی بدبو دور ہوتی ہے۔ بھوک لگاتی اور غذا کو ہضم کرتی ہے۔ آنتوں کو قوی کرتی ہے۔ بادیان سونف صاف کر کے رکھیں۔ ایک بڑا چمچہ سوتے وقت کھائیں، دماغ کو طاقت دینے کے علاوہ قبض دور کرتا ہے۔

**ھوالشافی**: سونف 10 گرام، پانی 100 گرام میں گھوٹ کر معمولی سا میٹھا کر کے صبح و شام پئیں۔ درد سر، سر کا چکرانا دور ہوتا ہے۔ بے خوابی ختم کرتا ہے۔ نیند اگر زیادہ آتی ہو۔ خاص کر امتحان کے دنوں میں طالب علم پریشان رہتے ہیں کہ امتحان کی تیاری کے لئے رات کو خاصی دیر تک پڑھنا ہوتا ہے، اسی لئے نیند نہ آئے، اس مقصد کے لئے انتہائی مفید اور بے ضرر ٹوٹکہ تحریر ہے۔

سونف 6 گرام، ½ کلو پانی میں جوش دیں، جب 50 گرام قریباً بچ رہے، چھان کر قدرے نمک ملا کر پی لیں، نیند کا غلبہ نہیں ہوگا۔ آپ اطمینان سے کھلے ذہن کے ساتھ تیاری کر سکتے ہیں۔

سونف مصفی 10 گرام، مرچ سیاہ 2 گرام، مصری 5 گرام، کوٹ چھان کر محفوظ رکھیں۔ صبح و شام 2+2 گرام ہمراہ پانی استعمال کرنے سے پرانا یا نیا نزلہ زکام اور اس وجہ سے پیدا شدہ درد سر ختم ہو جاتا ہے۔ ہر وقت ہلکا ہلکا درد سر، سر کا بھاری پن اس معمولی نسخہ سے رفع ہو جاتا ہے۔

آشوب چشم وبائی ہو یا انفرادی، جب آنکھیں سرخ ہو کر دکھنے لگتی ہیں۔ اللہ کی پناہ متاثرہ شخص کی جان پر بن جاتی ہے۔ آنکھوں سے پانی، آنکھ کے اندر جلن، چبھن

ایسے محسوس ہوتی ہے جیسے نہ جانے کتنی ریت آنکھوں میں ڈال دی گئی ہے۔ ایسی صورت میں اگر سونف کے تازہ پتے مل جائیں تو اس کو رگڑ کر اس کا پانی قطروں کی صورت میں آنکھوں میں ڈالیں، فوری افاقہ ہوگا۔ اگر تازہ پتے نہ مل سکیں تو سونف 50 گرام موٹی موٹی کوٹ کر عرق گلاب خالص 1 بوتل میں ڈال کر ہلکی آنچ پر ابال لیں۔ جب ایک حصہ اڑ جائے تین حصے بقایا ہوں، اتار کر ٹھنڈا ہونے پر باریک کپڑے سے چھان کر صاف اور مصفی بوتل میں محفوظ رکھیں۔ قطرہ قطرہ آنکھوں میں ڈالیں۔ ان شاءاللہ چند بار کے استعمال سے ہی مرض سے مکمل آرام ہوگا۔

سونف کو خالص عرق سونف سے گیلا کر کے لکڑی کے دستے سے ہلکا ہلکا کوٹیں۔ اوپر والا چھلکا اتر جائے گا۔ اندر سے جو نکلے اُس کو مغز بادیان یا سونف کے چاول کہتے ہیں۔ یہ مغز سونف روزانہ صبح سویرے 20 گرام تک کھانے سے نظر انتہائی تیز ہو جاتی ہے۔ دماغی کمزوریاں دور ہوتی ہیں۔ مجرب، کارآمد، سستا اور انتہائی آسان نسخہ ہے۔

سونف صاف شدہ 6 گرام کو ½ کلو پانی میں جوش دیں، جب ایک حصہ بچ جائے۔ تین حصہ اڑ جائے، چھان کر اصلی گھی گائے 10 گرام، مصری 10 گرام ملا کر نیم گرم صبح وشام پینے سے مدتوں پرانا مرض بہرا پن ختم ہوتا ہے۔ سننے کی قوت، قوت سماعت بحال ہوتی ہے۔

لکنت والے مریض یعنی جو اٹک اٹک کر بولیں، سونف صاف شدہ 10 گرام، کالی مرچ 1 عدد، ½ کلو پانی میں جوش دیں۔ جب 50 گرام بچ جائے تو چھان کر دودھ گائے 100 گرام، مصری 10 گرام ملا کر صبح وشام پئیں۔ کچھ ہی عرصہ میں لکنت جیسی بیماری سے نجات ہوگی۔ طب اسلامی یونانی ایک مکمل طریقہ علاج ہے جو انتہائی سستا اور بے ضرر ہونے کے ساتھ ساتھ ہمارے ملکی آب وہوا کے عین مطابق ہے۔ طبی ادویات میں شامل ادویات ہمارے مزاج کے عین مطابق ہیں۔ چونکہ طبی ادویات کا تعلق قرآن وحدیث میں ذکر آئی ہوئی ادویہ سے ہے۔ دیسی طبی ادویات ہمارے ہی ملک کی پیداوار ہیں۔ اکثر ہمارے گھروں میں گملوں میں سجی ہوتی ہیں۔ مگر عدم معلومات کی وجہ سے ہم ان کی اثر انگیزی سے ناآشنا رہتے ہیں۔ قدرت کاملہ نے اپنے بنائے ہوئے ہر پھول بوٹے، برگ وشجر میں اپنی طاقت وقدرت سے شفائی اثر رکھے ہیں۔ معمولی سے معمولی بوٹی اپنے اندر ایک مکمل دواسازی رکھتی ہے۔ اسی سلسلے میں آج ہم آپ کو ایک عام ملنے والی دوا سونف پر معلومات پہنچا رہے ہیں۔ سونف ملنے اور دیکھنے میں معمولی دوا ضرور ہے۔ مگر دوائی فوائد میں لاجواب۔

سونف بادیان اپنا دوائی اثر خاص طور پر معدہ پر ڈالتی ہے اور جب معدہ درست تو انسان تندرست۔ سونف سے آپ بھرپور طبی فوائد حاصل کریں۔ سونف کو ہر وقت اپنے استعمال میں رکھیں۔ سونف صاف شدہ 50 گرام، گلقند آفتابی 200 گرام ملا کر رکھیں۔ صبح وشام 50-50 گرام تمام امراض معدہ دور کرتا ہے۔ دائمی قبض سے چھٹکارا ملتا ہے۔ خوش ذائقہ اور مفید دوا تیار ہوتی ہے۔ درد معدہ سختی معدہ دور ہوتی ہے۔ بعض مرد وخواتین شکایت کرتے ہیں کہ پیٹ پھولا پھولا رہتا ہے۔ جس کو اپھارہ بھی کہتے ہیں۔ وہ لوگ سونف 10 گرام، 150 گرام پانی میں ابالیں، جب 50 گرام رہ جائے چھان کر نمک لاہوری 1 گرام ملا کر پئیں اور فائدہ اٹھائیں۔ سونف نیم بریاں کر کے اس کے برابر مصری ملا کر کوٹ کر رکھیں۔ صبح وشام 1+1 گرام کھائیں۔ دست نئے ہوں یا پرانے بند ہوتے ہیں۔ مسلسل استعمال تقویت معدہ کا باعث بنتی ہے۔

سونف 10 گرام، جوکھار 10 گرام، کوٹ چھان کر محفوظ رکھیں۔ 10 گرام تک ایک وقت میں استعمال کر سکتے ہیں۔ اس کے کھانے سے بند شدہ پیشاب جاری ہوگا۔ مثانہ کی تکالیف دور ہوں گیں۔ بچہ کی پیدائش کے بعد بعض خواتین دودھ کی کمی کی شکایت کرتی ہیں۔ دودھ کم ہونے کی وجہ سے بچہ بھوکا روتا رہتا ہے۔ چھوٹا بچہ اوپر والا دودھ پینے کی وجہ سے اکثر پیٹ کے امراض میں مبتلا رہتا ہے، ایسی خواتین سونف 50 گرام، چاروں مغز 50 گرام، پنبہ دانہ 50 گرام، مصری 50 گرام ملا کر رکھیں۔ صبح وشام 1+1 چمچ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ خوب دودھ پیدا ہوگا۔

**ھوالشافی:** سونف صاف کردہ 50 گرام، بیل گری 50 گرام، مصری کوٹ چھان کر رکھیں۔ ذیابیطس (شوگر) والے اصحاب مصری کے بغیر نسخہ جات بنائیں۔ اس زود اثر مرکب کا 1+1 چمچ صبح وشام ہمراہ تازہ پانی لیں۔ پیچش خصوصاً خونی پیچش ختم کرتا ہے۔ پیٹ کا مروڑ دور ہوتا ہے۔ معدہ اپنا کام ٹھیک طریقہ پر کرنے لگتا ہے۔ الرجی، خارش، کھجلی والے بھائی بہن مندرجہ ذیل نسخہ بنائیں اور صبح وشام استعمال کریں۔ ان شاءاللہ بار بار خارش کھجلی کی وجہ سے ہاتھ مصروف رہتا ہے، کو ختم کرتا ہے۔ بدن کی رنگت نکھارتا ہے۔ خون صاف کر کے خارش جیسے مرض سے نجات دلاتا ہے۔ بڑھی ہوئی حدت کو اعتدال پر لاتا ہے۔

سونف صاف شدہ 50 گرام، دھنیا خشک 50 گرام، مصری 50 گرام ملا کر کوٹ چھان کر رکھیں۔ صبح وشام 1+1 چمچ ہمراہ پانی استعمال کریں۔ ہیضہ وبائی ہو یا موسمی، اس کیلئے اعلیٰ صفت اور زود اثر نسخہ اس طرح تیار کریں، سونف 10 گرام،

